احمدیہ میں درج اس کے الہامات کو جس میں اسے "داعی الی اللہ" اور "سراج منیر" بھی کہا گیا اور رسول کہا گیا سوائے لدھیانہ کے "نا سمجھ" مولویوں نے سب نے قبول کیا.

ہم اس قسط کو مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کے اس بیان پر ختم کرتے ہیں جو آپ نے سنہ 1892ء میں لکھا (اس وقت تک مولانا بٹالوی پر مرزا کی اصلیت واضح ہو چکی تھی اور آپ بھی اس پر کفر کا فتویٰ لگا چکے تھے):

"کادیانی (یعنی قادیانی_ناقل) نے یہ اقسام وحی کتاب براہین احمدیہ میں اپنے لیے ثابت کیے تو بعض علماء پنجاب نے اس پر کفر کے فتوے لگائے اور وہ یہ سمجھ گئے کہ یہ شخص نبوت کا مدعی ہے"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 15 صفحہ 119)

یہ مولانا بٹالوی کا ایک اور اقرار ہے کہ جب مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" منظر عام پر آئی تو پنجاب کے بعض علماء نے اس پر کفر کے فتوے لگائے تھے کیونکہ وہ سمجھ گئے تھے کہ یہ شخص درپردہ نبوت کا مدعی ہے... یہ پنجاب کے بعض علماء اور کوئی نہیں بلکہ لدھیانوی برادران ہی تھے.

----------

یہ تو تھے "براہین احمدیہ" کے مصنف مرزا قادیانی کے اپنی کتاب میں درج الہامات کے بارے میں چند بیانات، اب آیئے اس بات کا جائزہ لیتے ہیں کہ سنہ 1884 میں مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے حق میں تائیدی ریویو لکھنے والے اور اس میں درج الہامات پر اس وقت ہونے والے اعتراضات کا مفصل جواب دینے والے مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے بعد میں اسی کتاب "براہین احمدیہ" اور اس کے مندرجات کے بارے میں کیا لکھا؟.

جب مولانا بٹالوی مرحوم کو احساس ہو گیا کہ انہوں نے اشاعۃ السنۃ میں "براہین احمدیہ" کے حق میں تائیدی ریویو لکھ کر غلطی کی ہے تو انہوں نے اپنی غلطی تسلیم کی اور اس غلطی تلافی کرنے کے عزم کا اظہار کیا چنانچہ سنہ 1891ء میں مولانا نے لکھا:

" کیونکہ اسی (اشاعۃ السنۃ) نے قادیانی کے سابق دعوی حمایت اسلام اور مقابلہ مخالفین اسلام و وعدہ تائید دین بنشانہائے آسمانی و نصرت اصول اتفاقی اسلامی سے دھوکہ میں آکر ریویو براہین احمدیہ مندرجہ نمبر 7 وغیرہ جلد 7 میں اس کو امکانی ولی و ملہم بنایا اور لوگوں میں اس کا اعتبار جمایا تھا جس کو یہ حضرات اپنے دعاوی مستحدثہ کی تائید میں اب پیش کر رہے ہیں، اور اس کی عبارات اپنی تحریرات و رسائل میں نقل کر کے ان سے فائدہ اٹھا رہے اور اپنے دعاوی کی صحت ثابت کر رہے ہیں، اشاعۃ السنۃ کا ریویو اس کو امکانی ولی و ملہم نہ بناتا تو وہ اپنے سابقہ الہامات مندرجہ براہین احمدیہ کی وجہ سے تمام مسلمانوں کی نظروں میں بے اعتبار ہو جاتا، کیونکہ بہت سے علماء مختلف دیار ہندوستان و پنجاب و عرب کا ان الہامات کے سبب اس کی تکفیر و تفسیق و تبدیع پر اتفاق ہو چکا تھا، صرف اشاعۃ السنۃ کے ریویو نے فرقہ اہل حدیث اور اپنے خریداروں کے خیال میں اس کے الہام و ولایت کا امکان جما رکھا، اور اس کو حامی اسلام بنا رکھا تھا. لہٰذا اسی اشاعۃ السنۃ کا فرض اور اس کے ذمہ یہ ایک قرض تھا کہ اس نے جیسا اس کو دعاوی قدیمہ کی نظر سے آسمان پر چڑھایا ویسا ہی ان دعاوی جدیدہ کی نظر سے اس کو زمین پر گرادے اور تلافی مافات عمل میں لاوے، اور جب تک یہ تلافی پوری نہ ہو لے تب تک بلا ضرورت شدید کسی دوسرے مضمون سے تعرض نہ کرے"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 1 جلد 13، صفحہ 3 و 4)

مولانا بٹالوی مرحوم کی یہ تحریر بہت اہم ہے، اس سے مندرجہ ذیل باتیں ثابت ہوتی ہیں:

1) مولانا نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے حق جو ریویو لکھا وہ اس کے بارے میں سابقہ حسن ظن کے دھوکے میں آکر لکھا.

2) اشاعۃ السنۃ کے اس ریویو کی وجہ سے مرزا بطور ولی اور ملہم سامنے آیا.

3) اگر مولانا بٹالوی اس کی اس کتاب کے حق میں یہ ریویو نہ لکھتے تو مرزا نے "براہین احمدیہ" میں جو اپنے الہامات درج کیے تھے ان کی وجہ سے مرزا تمام مسلمانوں کی نظروں میں بے اعتبار ہو جاتا.

4) بہت سے علماء ہندوستان و پنجاب و عرب کا براہین احمدیہ میں درج مرزا کے الہامات کے سبب اس کی تکفیر و تفسیق و تبدیع پر اتفاق ہوچکا تھا، صرف اشاعۃ السنۃ کے ریویو نے اس کے الہام و ولایت کا امکان جمائے رکھا، اور اس کو حامی اسلام بنا رکھا تھا.

قارئین محترم ! یہ نمبر 4 میں جس بات کی طرف مولانا بٹالوی نے اشارہ کیا ہے یہ بہت اہم ہے، ہم اب تک یہ پڑھتے آئے ہیں کہ براہین احمدیہ کے پہلے چار حصے شائع ہونے کے بعد صرف لدھیانہ کے چند علماء نے مرزا کی تکفیر کی تھی، لیکن مولانا بٹالوی لکھ رہے ہیں کہ براہین احمدیہ میں درج الہامات کی وجہ سے بہت سے علماء ہندوستان و پنجاب و عرب کا مرزا کی تکفیر و تفسیق پر اتفاق ہوچکا تھا... یہ مولانا کا اشارہ کس طرف ہے؟؟ یہ غالباً حنفی عالم مولانا غلام دستگیر قصوری کے اس استفتاء کی طرف اشارہ ہے جو انہوں نے سنہ 1883ء میں "براہین احمدیہ" کے پہلے تین حصوں کے رد میں لکھی اپنی کتاب " تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ "کا عربی ترجمہ کرکے ہندوستان اور عرب کے علماء کے پاس بھیجی اور اس پر ان علماء کی طرف سے فتوے موصول ہوئے جن کے اندر مرزا کو کافر بتایا گیا تھا... مولانا قصوری نے یہ فتوے موصول ہونے کے بعد کوشش کی کہ بجائے انہیں شائع کرنے کے مرزا کو سمجھایا جائے شاید وہ باز آجائے (یہ فتوے بعد میں شائع بھی کردیے گئے جن پر تاریخیں سنہ 1886ء کی تھی) ورنہ اس کے علاوہ کوئی ایسا واقعہ کہیں نہیں ملتا کہ جس میں یہ ذکر ہو کہ مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" میں درج الہامات کی وجہ سے بہت سے علماء ہندوستان و عرب کے علماء مرزا قادیانی کے تکفیر و تفسیق پر متفق ہوئے ہوں.. واللہ اعلم.

یہاں سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ سب سے پہلے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کا باقاعدہ ردّ انہی حنفی عالم مولانا غلام دستگیر قصوری کی جانب سے لکھا گیا.

اسی طرح مولانا بٹالوی نے 1892ء میں ایک بار پھر اپنے رسالے اشاعۃ السنۃ کے بارے میں لکھا کہ :

"اشاعۃ السنۃ نے جس قدر کادیانی کو اس کے سابق دعوائے نصرت اسلام کی نظر سے مسلمان جان کر اور اس کی کتاب براہین کی جھوٹی لاف زنیوں سچے وعدے سمجھ کر اس پر ریویو لکھ کر اونچا کیا تھا، اس سے وہ چند اسکے چھپے کفر کے ظاہر ہو جانے اور اس کی کتاب براہین کے مخفی الحادات کھل کھل جانے پر اسے نیچے گرادیا اور تحت الثری تک پہنچا دیا ہے. اکثر بلاد ہندوستان و پنجاب و بمبئی و مدراس وغیرہ کے گلی کوچہ میں اس کے کفریہ عقائد و مقالات کو شائع و مشتہر کر کے مسلمانوں کو بخوبی آگاہ کر دیا ہے کہ یہ شخص زندیق و ملحد ہے اور اس کی تصانیف جن میں براہین کے فریب آمیز وذو الوجوہ عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8)

اس اقتباس میں مولانا بٹالوی نے صراحت کے ساتھ مرزا کی تصانیف کو جن میں براہین احمدیہ کی فریب آمیز عبارات و بیانات بھی داخل ہیں "مجموعہ کفریات" تسلیم کیا ہے، نیز یہ غلطی بھی تسلیم کی ہے کہ انہوں نے اشاعۃ السنۃ میں جو مرزا کی کتاب براہین پر (تائیدی) ریویو لکھ کر اس کو اونچا کیا تھا یہ صرف مرزا کے بارے میں ان کے سابقہ حسن ظن کی وجہ سے تھا اور اب اسی اشاعۃ السنۃ نے مرزا کو نیچے بھی گرادیا ہے.

پھر سنہ 1895ء میں مولانا بٹالوی نے لکھا کہ وہ:

"براہین کو ایک مدت سے جب سے کہ کادیانی اسلام سے مرتد ہو کر کفر بکنے لگ گیا ہے مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجہ الہامات کو احتلامات شیطانیہ و گوزہائے شتر (یعنی اونٹ کے پاد_ ناقل) جانتے ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203)

غور فرمائیں! مولانا بٹالوی پر آخر کار یہ بات واضح ہو گئی کہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ مجموعہ خرافات و اباطیل ہے (اباطیل "باطل" کی جمع ہے جس کا معنی جھوٹ ہوتا ہے_ ناقل) اور اس کتاب میں مرزا نے جو الہامات درج کیے ہیں (جن کا 1884ء میں مولانا بٹالوی ہی نے پر زور دفاع کیا تھا_ ناقل) دراصل شیطانی احتلام ہیں اور ان کی حیثیت اونٹ کے پاد سے زیادہ نہیں.

اسی طرح مولانا بٹالوی نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کو ایک اور جگہ "مجموعہ احتلامات شیطانی" لکھا (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 18، صفحہ 131).

قارئین محترم! یوں آخر کار مولانا بٹالوی نے تسلیم کیا کہ مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" رحمانی الہامات کا مجموعہ نہیں بلکہ "شیطانی احتلامات" کا مجموعہ تھی....

سنہ 1904ء میں مولانا محمد حسین بٹالوی نے زیر عنوان "کرشن قادیانی اور مسلمانان" یوں لکھا:

" قادیان کے کرشن (مرزا غلام احمد) مہاراج نے پہلے وکیل و مناظر غیر اقوام منجانب اسلام کا روپ بھرا تھا، اور قرآن واسلام کی حقانیت پر تین سو دلائل قرآن ہی سے نکالنے کا وعدہ دے کر (بحسب اعتراف خود) دس ہزار روپیہ مسلمانوں کا بٹورا اور ازانجا کہ ان تین سو دلائل کا وجود کتاب براہین میں تو کب ہوتا اس کے دماغ میں بھی نہ تھا، لہٰذا اس کتاب کے تیسرے حصے (یا جلد) سے ایک اور روپ ولی اور نبی بننے کا جمایا، اور وحی والہام (جو انبیاء و اولیاء کا خاصہ ہے) کا دعوی کرکے پیری مریدی کا جال بچھایا۔ ان الہاموں میں کبھی آپ نے آدم علیہ السلام کا روپ بھرا کبھی حضرت عیسی وآنحضرت ودیگر انبیاء علیہم السلام کا اوتار لیا اور اس ذریعے سے بہت سے عقل کے اندھوں اور گانٹھ کے پوروں کو اپنے دام میں پھنسایا"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 8 جلد 20 صفحہ 226 و 227)

مولانا بٹالوی مرحوم نے اپنے اس بیان میں جو کہ 1904ء کا ہے یہ تسلیم کیا ہے کہ مرزا قادیانی نے اپنی کتاب براہین احمدیہ کے تیسری جلد میں اس وحی والہام کا دعوی کیا جو کہ انبیاء کا خاصہ ہے اور یوں نبی بننے کا روپ جمایا، نیز اس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت عیسی علیہ السلام اور دیگر انبیاء کا روپ بھرا..

یوں آخر کار مولانا بٹالوی مرحوم نے یہ بات تسلیم کرلی کہ "براہین احمدیہ" میں واقعی ایسی خرافات وکفریات موجود تھیں جن کی بناء پر علماء لدھیانہ نے مرزا کی تکفیر کی تھی.

------------

قارئین محترم! اب ہم چند سوالات کا جائزہ لیتے ہیں:

ایک سوال یہ کیا جاتا ہے کہ لدھیانہ کے یہ علماء جنہوں نے سنہ 1884ء میں مرزا قادیانی کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا تھا، وہ اپنے فتوے کی تائید علماء دیوبند سے بھی حاصل کرنے کے لیے دار العلوم دیوبند گئے، لیکن دیوبند کے علماء نے ان کے فتوائے تکفیر کی تائید نہیں کی تھی اور آخر میں معاملہ دیوبند کے استاد مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کے پاس بھیج دیا گیا، لدھیانہ کے علماء کی مولانا یعقوب نانوتوی کے ساتھ اس موضوع پر اچھی خاصی بحث ہوئی لیکن وہ مولانا یعقوب نانوتوی کو اپنے فتوائے تکفیر کی تائید کے لیے قائل نہ کر سکے.

(اس سے کچھ حضرات نے یہ دعوی کیا ہے کہ چونکہ لدھیانہ کے علماء نے مولانا یعقوب نانوتوی کو ثالث اور حکم تسلیم کر لیا تھا اس لیے ان کا فیصلہ قبول کرنا ان پر لازمی تھی لہٰذا اس سے ثابت ہوا کہ اس کے بعد لدھیانہ کے علماء نے مرزا قادیانی کے خلاف اپنے فتوائے تکفیر سے رجوع کر لیا تھا) .

دوسرا سوال یہ کیا جاتا ہے کہ : اگر واقعی لدھیانہ کے ان علماء نے سنہ 1884ء میں مرزا قادیانی کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا تھا تو وہ فتویٰ پیش کیا جائے کہاں ہے؟ تاکہ ہم دیکھیں کہ کن دلائل کی بنیاد پر وہ فتویٰ دیا گیا تھا، اور وہ فتویٰ درست تھا یا نہیں؟.

(اس سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جاتی ہے کہ چونکہ شائع شدہ ایسا کوئی فتویٰ آج دستیاب نہیں لہٰذا ثابت ہوا کہ ایسا کوئی فتویٰ ہی نہیں دیا گیا تھا).

جہاں تک پہلے سوال کا تعلق ہے تو یہ بات مولانا محمد حسین بٹالوی نے بھی اپنے اسی ریویو میں زیر عنوان "نوٹ_لائق توجہ گورنمنٹ" یوں ذکر کی ہے:

"اس انکار و کفران پر باعث لودھیانہ کے بعض مسلمانوں کو تو صرف حسد و عداوت ہے جس کے ظاہری دو سبب ہیں. ایک یہ کہ ان کو اپنی جہالت (نہ اسلام کی ہدایت) سے گورنمنٹ انگلشیہ سے جہاد و بغاوت کا اعتقاد ہے، اور اس کتاب (یعنی "براہین احمدیہ"_ناقل) میں اس گورنمنٹ سے جہاد و بغاوت کو ناجائز لکھا ہے لہٰذا وہ لوگ اس کتاب کے مؤلف کو منکر جہاد سمجھتے ہیں اور از راہ تعصب و جہالت اس کے بغض و مخالفت کو اپنا مذہبی فرض خیال کرتے ہیں مگر

چونکہ وہ گورنمنٹ کے سیف و اقبال کے خوف سے علانیہ طور پر ان کو منکر جہاد نہیں کہہ سکتے نہ عام مسلمانوں کے روبرو اس وجہ سے ان کو کافر بنا سکتے ہیں لہٰذا وہ اس وجہ کفر کو دل میں رکھتے ہیں اور بجز خاص اشخاص (جن سے ہم کو یہ خبر پہنچی ہے) کسی پر ظاہر نہیں کرتے، اور اس کا اظہار دوسرے لباس و پیرایہ میں کرتے اور یہ کہتے ہیں کہ براہین احمدیہ میں فلاں فلاں امور کفریہ (دعوی نبوت اور نزول قرآن اور تحریف آیات قرآنیہ پائی جاتی ہیں) اس لئے اس کا مؤلف کافر ہے۔ موقع جلسہ دستار بندی مدرسہ دیوبند پر یہ حضرات بھی وہاں پہنچے اور لمبے لمبے فتوئے تکفیر مؤلف براہین احمدیہ کے لکھ کر لے گئے اور علماء گنگوہ و دیوبند وغیرہ سے ان پر دستخط و مواہیر ثبت کرنے کے خواستگار ہوئے مگر چونکہ وہ کفر ان کا اپنا خانہ ساز کفر تھا جس کا کتاب براہین احمدیہ میں کوئی اثر نہ پایا جاتا تھا لہٰذا علماء دیوبند و گنگوہ نے ان فتوؤں پر مہر دستخط کرنے سے انکار کیا اور ان لوگوں کو تکفیر مؤلف سے روکا۔ اور کوئی ایک عالم بھی ان کا اس تکفیر میں موافق نہ ہوا جس سے وہ بہت ناخوش ہوئے اور بلا ملاقات وہاں سے بھاگے اور **كأنهم حمر مستنفرة فرّت من قسورة** کے مصداق بنے"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7 صفحہ 170 حاشیہ)

قارئین محترم! مولانا محمد حسین بٹالوی کے اس اقتباس سے مندرجہ ذیل باتیں معلوم ہوئیں:

1) لدھیانہ کے علماء نے جو مرزا قادیانی کی تکفیر کی اس کی وجہ ان کا مرزا کی ذات سے بغض و حسد ہے۔

2) اس بغض و حسد کی ایک وجہ یہ ہے کہ لدھیانہ کے یہ علماء انگریزی حکومت کے خلاف جہاد اور اس سے بغاوت کا اعتقاد رکھتے ہیں۔

3) ان کا انگریزی حکومت کے خلاف جہاد اور اس سے بغاوت کا یہ اعتقاد ان کی جہالت پر مبنی ہے۔

4) چونکہ مرزا قادیانی نے اپنی کتاب "براہین احمدیہ" میں انگریز کی حکومت کے خلاف جہاد اور اس کے خلاف بغاوت کو ناجائز لکھا ہے اس لیے یہ لدھیانہ کے علماء مرزا کو منکر جہاد سمجھتے ہیں۔

5) اصل میں مرزا پر کفر کا فتویٰ لگانے کی یہی وجہ ہے کہ ان کے نزدیک مرزا منکر جہاد ہے، لیکن وہ انگریزی حکومت سے ڈرتے ہیں اس لیے کھل کر مرزا کو منکر جہاد نہیں کہہ سکتے بس خاص خاص لوگوں سے یہ بات

کرتے ہیں، اور مرزا کو کافر بتانے کے لیے بظاہر یہ کہتے ہیں کہ چونکہ براہین احمدیہ میں فلاں فلاں کفریہ امور پائے جاتے ہیں اس لیے اس کا مصنف (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) کافر ہے.

6) یہ حضرات مدرسہ دیوبند کے جلسہ دستار بندی کے موقع پر وہاں کے علماء سے مرزا کے خلاف لکھے اپنے لمبے لمبے فتوائے تکفیر لکھ کر ساتھ لے گئے اور وہاں کے علماء سے ان فتوؤں کی تائید کے گزارش کی لیکن وہاں کے علماء نے ان کے ان فتوؤں پر دستخط کرنے سے انکار کیا.

7) اس بات سے یہ حضرات بہت ناخوش ہوئے اور بلا ملاقات وہاں سے بھاگ آئے.

8) مولانا بٹالوی نے ان علماء لدھیانہ کو "**حمر مستنفرة**" (بدکے ہوئے گدھوں) کے ساتھ تشبیہ دی.

غور فرمائیں! اس تحریر میں مولانا بٹالوی نے ان لدھیانوی علماء پر سخت تنقید کی حتی کہ انہیں بدکے ہوئے گدھوں کے ساتھ تشبیہ بھی دی لیکن یہ کہیں بھی لکھا کہ "اس کے بعد لدھیانہ کے علماء نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا تھا" بلکہ یہ لکھا ہے کہ "جب ان حضرات کے فتوے کی تائید وہاں کسی نے نہ کی تو یہ وہاں سے ناراض ہو کر بلا ملاقات واپس بھاگ آئے"، یہ ناراضگی کس بات پر تھی؟ ظاہر ہے اس بات پر کہ یہ حضرات اپنے موقف پر قائم تھے کہ مرزا قادیانی نے براہین احمدیہ میں کفریہ باتیں لکھی ہیں اور چونکہ وہاں کے علماء نے احتیاط کے پیش نظر ان کے فتوے سے اتفاق نہ کیا تو یہ ناراض ہو کر واپس آ گئے، اگر ان حضرات نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا ہوتا تو پھر ناراض ہو کر واپس بھاگنے کا کیا معنیٰ؟.

آیئے اب یہی واقعہ ان کے قلم سے پڑھتے ہیں جن کے بارے میں یہ لکھا گیا ہے، یعنی لدھیانہ کے ان علماء کے قلم سے جو اپنے فتوے کی تائید کے لیے مدرسہ دیوبند گئے تھے، ان کے مطابق مولانا یعقوب نانوتوی (رح) نے بحث کے بعد مرزا قادیانی کے بارے میں یہ فرمایا تھا کہ :

"میں اس شخص (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) کو اپنی تحقیق میں غیر مقلد جانتا ہوں، اور آپ کو اس کی تکفیر سے منع نہیں کرتا، کیونکہ آپ اس کے کل حالات سے بسبب قریب الوطن ہونے کے واقف ہیں اور نیز آپ نے اس کی کتاب براہین کی ہر چہار جلد کو دیکھ لیا ہے".

(فتاویٰ قادریہ، صفحہ 26 طبع جدید)

نوٹ: یہ بات ذہن میں رہے کہ اس زمانے میں "غیر مقلد" ایسے شخص کو کہا جاتا تھا جو بے دین یا نیچری قسم کا ہو جیسا کہ سر سید تھا، آج کل کی طرح اہل حدیث کو نہیں کہا جاتا تھا، جس کی تائید میں معروف اہل حدیث عالم اور شیخ الحدیث محمد اسماعیل سلفی صاحب کا حوالہ پہلے پیش کیا جا چکا ہے جس میں آپ نے لکھا ہے کہ:

"مرزا غلام احمد قادیانی اپنے آپ کو بریلوی حنفی ظاہر کرتے تھے، لیکن حقیقت میں وہ حنفی بھی نہ تھے، اہلحدیث تو کیا ہوئے، البتہ غیر مقلد ہو سکتے ہیں، کیونکہ وہ نہ فقہ حنفی کے پابند تھے نہ وہ صحابہ و تابعین اور ائمہ سلف کی روش پر چلنا پسند کرتے تھے".

(تحریک آزادی فکر اور شاہ ولی اللہ رح کی تجدیدی مساعی، صفحہ 221)

اب دیکھیں ایک اہل حدیث عالم مرزا قادیانی کے بارے میں لکھ رہے ہیں کہ وہ حقیقت میں نہ حنفی تھا اور نہ ہی اہل حدیث، البتہ غیر مقلد ہو سکتا ہے... جس سے معلوم ہوا کہ اس وقت "غیر مقلد" اہل حدیث کو نہیں کہا جاتا تھا لہٰذا مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کی "غیر مقلد" سے مراد بھی ایسا شخص تھا جو بے دین یا نیچری ہو.

الغرض! لدھیانہ کے ان علماء کے مطابق، مولانا یعقوب نانوتوی نے ان سے یہ کہا تھا کہ میں آپ کو اس کی تکفیر سے منع نہیں کرتا کیونکہ آپ اس کے علاقے کے قریب پنجاب میں رہتے ہیں (جبکہ دیوبند صوبہ یوپی میں واقع ہے) اور پھر آپ حضرات نے اس کی کتاب براہین کے چاروں حصے پڑھے ہیں (جب کہ مولانا یعقوب نانوتوی نے کتاب نہیں پڑھی تھی_ناقل).

مولانا ابو القاسم رفیق دلاوی (رح) نے مولانا رشید احمد گنگوہی (رح) اور مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کی علماء لدھیانہ کے ساتھ ہوئی اسی بحث کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"مولانا یعقوب نے فرمایا کہ میں غلام احمد کو اپنی تحقیق میں ایک آزاد خیال لامذہب جانتا ہوں، اور چونکہ آپ (یعنی علماء لدھیانہ_ناقل) قریب الوطن ہونے کی وجہ سے اس کے تمام حالت سے بخوبی واقف ہیں اس کی تکفیر سے منع نہیں کرتا، اس کے علاوہ آپ نے اس شخص کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی ہے اور میں نے اور مولانا رشید احمد صاحب نے اس کتاب کا مطالعہ نہیں کیا".. (آگے لکھا ہے کہ) .."بہر حال مولانا گنگوہی نے فرمایا کہ مولانا یعقوب ہم سب میں بڑے ہیں، جو کچھ یہ فرمائیں گے مجھے بسر و چشم قبول ہوگا"

(رئیس قادیان، صفحہ 379،380)

پھر اسی فتاویٰ قادریہ میں یہ بھی لکھا ہے کہ بعد میں مولانا یعقوب نانوتوی نے بذریعہ ڈاک مندرجہ ذیل تحریر لکھ کر بھی لدھیانہ کے ان علماء کو بھیجی تھی:

"یہ شخص (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) میری دانست میں غیر مقلد (یعنی بے دین اور نیچری_ناقل) معلوم ہوتا ہے اور اس کے الہامات اولیاء اللہ کے الہامات سے کچھ علاقہ نہیں رکھتے اور نیز اس شخص نے کسی اہل اللہ کی صحبت میں رہ کر فیض باطنی حاصل نہیں کیا معلوم نہیں اس کو کس روح سے انسیت ہے"

(فتاویٰ قادریہ، صفحہ 27)

یاد رہے! اسی فتاویٰ قادریہ کی ابتداء میں ان لدھیانوی علماء نے صاف طور پر لکھا ہے کہ:

"مرزا قادیانی نے شہر لدھیانہ میں آکر 1301 ہجری میں دعوی کیا کہ میں مجدد ہوں"

(فتاویٰ قادریہ، صفحہ 7)

اس کے بعد آگے لکھا ہے کہ:

"جس روز قادیانی شہر لدھیانہ میں وارد ہوا تھا راقم الحروف اعنی محمد و مولوی عبد اللہ صاحب و مولوی اسماعیل صاحب نے براہین کو دیکھا تو اس میں کلمات کفریہ انبار در انبار پائے اور لوگوں کو قبل از دوپہر اطلاع کردی گئی کہ یہ شخص مجدد نہیں بلکہ زندیق اور ملحد ہے۔ بر عکس نہند نام زنگی کافور۔ اور گرد و نواح کے شہروں میں فتوے لکھ کر روانہ کیے گئے کہ یہ شخص مرتد ہے اس کی کتاب کو کوئی خرید نہ کرے"

(فتاویٰ قادریہ، صفحہ 9 طبع جدید)

قارئین محترم! یہ ان حضرات کا بیان ہے جن کی ہم بات کر رہے ہیں، کیا ان کے اپنے بیان کے بعد کسی اور کے بیان کی حاجت باقی رہ جاتی ہے؟ کیا ان حضرات نے کہیں یہ لکھا یا کہا کہ "ہم نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا تھا"؟ اگر ایسی بات ہوتی تو سب سے پہلے مولانا بٹالوی ان کے رجوع کا ذکر کرتے کہ بٹالوی صاحب سنہ 1857ء کی جنگ آزادی کے وقت سے ان حضرات کے خلاف لکھتے رہے تھے اور ان حضرات کو گورنمنٹ انگریزیہ کا باغی اور غدار ثابت کرتے رہے تھے (یہ بات پہلے بیان ہو چکی کہ بٹالوی صاحب انگریزی حکومت کے خلاف جنگ اور اس کی بغاوت کو ناجائز سمجھتے تھے، اسی لیے وہ لدھیانہ کے ان علماء کے ساتھ پہلے سے چپقلش رکھتے تھے).

اس کو دوسری طرح یوں سمجھیں کہ جب سنہ 1891ء میں مولانا بٹالوی کا مرزا قادیانی کے بارے میں حسن ظن ختم ہوگیا اور انہوں نے مرزا قادیانی کے خلاف فتویٰ کفر شائع کیا تو اس کے بعد ان کے اور مرزا قادیانی کے درمیان ایک قسم کی تحریری جنگ شروع ہو گئی، بٹالوی صاحب مرزا کو "چھوٹے کاف" کے ساتھ "کادیانی" لکھتے تھے (جو کہ لفظ "کید" سے ہے) اور جواب میں مرزا قادیانی انھیں "بطالوی" لکھتا تھا (جو کہ "باطل" کی طرف اشارہ تھا)، حتی کہ عدالت میں ایک کیس کے دوران سنہ 1899ء میں (یعنی مولانا بٹالوی کی طرف سے فتوائے تکفیر کی اشاعت کے تقریباً 8 سال بعد) گورداسپور کے ضلعی مجسٹریٹ مسٹر جے ایم ڈوئی نے مرزا قادیانی اور مولانا بٹالوی دونوں سے ایک اقرار نامے پر دستخط کروائے کہ آئندہ وہ دونوں ایک دوسرے کو دجال اور کاذب اور کافر نہیں کہیں گے، اور نہ ہی مرزا قادیانی، بٹالوی صاحب کو "بطالوی" لکھے گا اور نہ ہی بٹالوی صاحب، مرزا کو "کادیانی" لکھیں گے.. اور مولانا بٹالوی نے اس اقرار پر خود دستخط کیے (جس میں تھا کہ میں آئندہ مرزا کو کافر اور دجال اور کاذب نہیں کہوں گا).

(نوٹ: جس کی تاویل تین سال بعد مولانا بٹالوی نے یہ کی تھی کہ اس سے مراد تھا کہ مباحثے کے دوران اسے کافر نہیں لکھوں گا، یہ مطلقاً کافر نہ لکھنے کا اقرار نہیں تھا... یہاں ہماری زیر بحث یہ تاویل نہیں).

لیکن ہوا یہ کہ اس واقعہ کو مرزا قادیانی نے مولانا بٹالوی کا اپنے فتوائے تکفیر سے رجوع بنا کر پیش کیا، چنانچہ وہ اپنی کتاب "تریاق القلوب" میں لکھتا ہے:

"ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور نے اپنے حکم 24 فروری 1899ء میں مولوی محمد حسین سے اس اقرار پر دستخط کرائے کہ وہ آئندہ مجھے دجال اور کافر اور کاذب نہیں کہے گا اور قادیان کو چھوٹے کاف سے نہیں لکھے گا، اور اس نے عدالت کے سامنے کھڑے ہو کر اقرار کیا کہ آئندہ وہ مجھے کسی مجلس میں کافر نہیں کہے گا اور نہ میرا نام دجال رکھے گا اور نہ لوگوں میں مجھے جھوٹا اور کاذب کرکے مشہور کرے گا. اب دیکھو کہ اس اقرار کے بعد وہ استفتاء اس کا کہاں گیا جس کو اس نے بنارس تک قدم فرسائی کرکے طیار کیا تھا اگر وہ اس فتویٰ دینے میں راستی پر ہوتا تو اس کو حاکم کے روبروئے یہ جواب دینا چاہیے تھا کہ میرے نزدیک بے شک یہ کافر ہے اس لئے میں اس کو کافر کہتا ہوں اور دجال بھی ہے اس لیے میں اس کا نام دجال رکھتا ہوں اور یہ شخص واقعی جھوٹا ہے اس لئے میں اس کو جھوٹا کہتا ہوں، (آگے مرزا قادیانی اپنے بارے میں کہتا ہے_ناقل) میں خدا تعالی کے فضل اور کرم سے اب تک اور اخیر زندگی تک انہی عقائد پر قائم

ہوں جن کو محمد حسین نے کلمات کفر قرار دیا ہے تو پھر یہ کس قسم کی دیانت ہے کہ اس نے حاکم کے خوف سے اپنے تمام فتوؤں کو برباد کرلیا اور حکام کے سامنے اقرار کردیا کہ میں آئندہ ان کو کافر نہیں کہوں گا اور نہ ان کا نام دجال اور کاذب رکھوں گا".

(تریاق القلوب، رخ 15 صفحہ 431 تا 432)

نوٹ: شاید کوئی کہے کہ یہ تو مرزا قادیانی کا بیان ہے کہ مولانا بٹالوی نے ایسے کسی اقرار نامے پر دستخط کیے تھے، اور ہمیں مرزا کے بیان پر اعتماد نہیں کہ وہ ایک جھوٹا تھا، تو یاد رہے کہ خود مولانا بٹالوی نے اپنے اشاعۃ السنۃ نمبر 4 جلد 19 کے صفحہ 100 تا 102 پر یہ اقرار نامہ مکمل نقل کیا ہے اور پھر صفحہ 103 پر لکھا ہے کہ:

"اسی مضمون کے اقرار نامے پر مجھ سے بھی دستخط کروائے گئے.... میں اس اقرار نامے کے مطابق عمل کرونگا اور اس پر دوستوں کو بھی مشورہ دیتا ہوں کہ وہ بھی اس پر کاربند رہیں".

(یہ مکمل اشاعۃ السنۃ بھی ہمارے پاس موجود ہے)

قارئین محترم! اب عرض ہے کہ اگر کسی کا اپنے فتوے سے رجوع ہی ثابت کرنا ہے تو اس سے بڑھ کر اور کیا تحریری رجوع ہوسکتا ہے؟ اور مرزا قادیانی نے بھی مولانا بٹالوی کو اس اقرار نامے کی وجہ سے اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کا الزام دیا، اور پھر مرزا قادیانی نے اپنے حریف مولانا بٹالوی پر اسی اقرار نامے کی وجہ سے اعتراض کیا ہے کہ ان کا وہ فتویٰ کیا ہوا جس میں انہوں نے مجھے کافر لکھا تھا؟ (نوٹ: واضح ہو کہ یہ جو کچھ عرض کیا گیا یہ صرف علماء لدھیانہ پر یہ الزام لگانے والوں کے لیے بطور الزام لکھا گیا ہے جو یہ کہتے ہیں کہ علماء لدھیانہ نے اپنے فتوائے کفر سے رجوع کرلیا تھا، ہمارا مقصد مولانا بٹالوی پر کسی قسم کا اعتراض کرنا نہیں).

تو بالفرض اگر لدھیانہ کے علماء کا بھی ایسا کوئی رجوع ہوتا تو پھر ان کا مولانا بٹالوی جیسا حریف جو سنہ 1857ء سے ان کے خلاف لکھ رہا تھا کیسے اس کا ذکر نہ کرتا؟؟

لہٰذا آج کچھ حضرات کا لدھیانہ کے علماء کے رجوع کا شوشہ چھوڑنا "مدعی سست اور گواہ چست" والے محاورے کے مطابق ہے.

اب آئیں ہم انہی علماء لدھیانہ سے ہی ثابت کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنے فتوائے تکفیر سے کبھی بھی رجوع نہیں کیا تھا، اور یہ بات بھی ہمیں مولانا بٹالوی مرحوم کے اشاعۃ السنۃ میں ہی ملتی ہے، جب سنہ 1891ء میں مولانا بٹالوی کا مرزا قادیانی سے حسن ظن ختم ہو گیا اور وہ اس کی اصلیت جان گئے تو انہوں نے مرزا کے خلاف ایک فتویٰ لیا اور اس کی تائید میں ہندوستان کے بہت سے علماء سے بھی فتویٰ لیے، اسی سلسلے میں لدھیانہ کے انہی علماء کے پاس یہ فتویٰ تائید کے لیے پیش کیا گیا تو انہوں نے کیا جواب دیا؟ آیئے مولانا بٹالوی کے قلم سے ہی پڑھتے ہیں:

"بعض علماء و صوفیائے لودھیانہ –لودھیانہ کے مشہور مولویوں کے پاس یہ محتوی پیش کیا گیا تو انہوں نے اپنا اشتہار 29 رمضان 1308 ہجری اس پر یہ عبارت لکھ کر ہمارے پاس بھیج دیا.. یہ اشتہار ہماری طرف سے واسطے درج کرنے اس فتویٰ کے جو علماء ہندوستان نے مرزا غلام احمد کادیانی کی تکفیر وغیرہ کا دیا ہے شامل کیا جائے"..

(آگے مولانا بٹالوی لکھتے ہیں) ..

"وہ اشتہار چونکہ بہت طویل ہے اس لیے اس کے صرف چند فقرات اس مقام میں نقل کیے جاتے ہیں - چونکہ ہم نے فتویٰ سنہ 1301 ہجری میں مرزا مذکور کو دائرہ اسلام سے خارج ہو جانے کا جاری کر دیا تھا. یہ شخص اور ہم عقیدہ اس کے اہل اسلام میں داخل نہیں اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے کہ یہ شخص اور جو لوگ اس کے عقائد باطلہ کو حق جانتے ہیں شرعاً کافر ہیں، جب مرزا کادیانی اسلام سے خارج ہے تو مرزا کو اول اپنا اسلام ثابت کرنا پڑے گا بعد میں عیسی موعود ہونے میں کلام شروع ہوگی، خلاصہ مطلب ہماری تحریرات قدیمہ اور جدیدہ کا یہی ہے کہ یہ شخص مرتد ہے اور اہل اسلام کو ایسے شخص سے ارتباط رکھنا حرام ہے، جیسا ہدایہ وغیرہ کتب فقہ میں یہ مسئلہ موجود ہے اسی طرح جو لوگ اس پر عقیدہ رکھتے ہیں وہ بھی کافر ہیں.. المشتہران: مولوی محمد و مولوی عبد اللہ و مولوی عبد العزیز سکنائے لدھیانہ"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 12 جلد 13 صفحہ 381)

مولانا بٹالوی مرحوم نے لدھیانہ کے ان علماء کی یہ تحریر من و عن شائع کر دی جس میں واضح طور پر لکھا ہے کہ "ہم نے سنہ 1301 ہجری میں مرزا مذکور کو دائرہ اسلام سے خارج ہونے کا فتویٰ جاری کر دیا تھا اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے" سنہ 1301 ہجری کی اگر عیسوی سنہ نکالی جائے تو وہ وہی 1884ء ہی بنے گی، اس تحریر پر مولانا بٹالوی

نے کوئی ایسا تبصرہ نہیں کیا کہ یہ بات غلط ہے، انہوں نے فتویٰ نہیں دیا تھا، یا انہوں نے بعد میں رجوع کرلیا تھا بلکہ مولانا بٹالوی نے کمال دیانت سے ان کی یہ بات نقل کردی کیونکہ انہیں علم تھا کہ ان حضرات نے یہ فتویٰ جاری کیا تھا اور اس سے رجوع نہیں کیا تھا ... نیز علماء لدھیانہ کے اسی بیان سے یہ بات بھی واضح ہو گئی کہ انہوں نے اپنے سنہ 1301 ہجری والے فتوے سے کبھی رجوع نہیں کیا تھا.

اب علماء لدھیانہ کے اپنے بیان کے ہوتے ہوئے اور مولانا بٹالوی کے اس بیان کو بغیر کسی تبصرہ کے اپنے اشاعۃ السنۃ میں شائع کرنے کے بعد ہمیں کسی اور کی طرف دیکھنے کی ضرورت نہیں کہ علماء لدھیانہ نے اپنے فتوے سے رجوع کرلیا تھا، ہاں جیسا کہ ہم نے پہلے متعدد بار ذکر کیا ہے کہ کسی ایک مسئلہ میں مختلف مفتیوں کے فتوے الگ الگ ہو سکتے ہیں، کسی کے سامنے مسئلہ کی ایسی جزئیات و تفاصیل ہوتی ہیں کہ وہ ان کے مطابق فتویٰ دیتا ہے اور کسی کے پاس جزئیات و تفاصیل نہیں ہوتیں اور وہ الگ فتویٰ دیتا ہے، یا کسی کے سامنے کسی مصنف کی کتاب موجود ہوتی ہے اور وہ اس کا تفصیلی مطالعہ کرتا ہے تو اس کا کتاب کے بارے میں فتویٰ الگ ہوتا ہے، اور کسی کے سامنے صرف کتاب کے چند اقتباسات ہوتے ہیں یا لوگوں کی بیان کردہ باتیں ہوتی ہیں تو اس کا فتویٰ الگ ہوتا ہے، اس لیے اگر دیوبند کے علماء یا کسی اور عالم نے اس وقت فتوائے کفر کی تائید کرنے میں جلدی نہیں کی تو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ علماء لدھیانہ نے اپنے فتوے سے رجوع کرلیا تھا، بلکہ مولانا یعقوب نانوتوی صاحب (رح) نے تو صاف یہ فرمایا تھا کہ "میں آپ کو اس کی تکفیر سے منع نہیں کرتا" کیونکہ آپ اس کے حالات کو مجھ سے زیادہ جانتے ہیں اور آپ نے اس کی کتاب کے چاروں حصوں کو بھی دیکھا ہے.

علاوہ ازیں یہ بحث بھی بے فائدہ ہے کہ علماء لدھیانہ نے جن وجوہ کی بنیاد پر اپنا فتویٰ دیا تھا وہ وجوہ غلط تھیں، لہٰذا ان کا فتویٰ غلط تھا، کیونکہ موضوع سخن مرزا کی وجوہ کفر نہیں بلکہ یہ ہے کہ مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ کس نے دیا تھا... اور یہ بات روز روشن کی طرح ثابت ہوتی ہے کہ یہ فتویٰ لدھیانہ کے ان علماء نے ہی دیا تھا جن کا ذکر مولانا بٹالوی نے بھی کیا ہے اور مرزا قادیانی نے بھی کیا ہے اور وہ علماء لدھیانہ خود بھی اس کے مدعی ہیں، اور جن وجوہات کی بنیاد پر دیا تھا وہ وجوہ خود مولانا بٹالوی نے مختصراً اپنے ریویو میں ذکر بھی کردی تھیں، اور ان علماء

لدھیانہ کے مطابق مرزا کی تکفیر کے لیے یہ وجوہ کافی تھیں (اور بعد میں جب مرزا نے خود اپنے دعووں کی بنیاد اپنے انہی براہین احمدیہ میں درج الہامات کو قرار دیا تو پھر مولانا بٹالوی بھی اس بات سے متفق ہو گئے کہ براہین احمدیہ بھی مجموعہ کفریات کتابوں میں سے ایک ہے، جس کا حوالہ پہلے گزرا) .

ایک بد دیانتی

مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے جب سنہ 1891ء میں مرزا قادیانی کے خلاف فتویٰ کفر ہندوستان کے بہت سے علماء کی تائید کے ساتھ شائع کیا تو اس میں علماء لدھیانہ کا بھی ذکر کیا اور ان کا وہ بیان بھی شائع کیا جو اوپر ذکر کیا گیا ہے، ہمارے پاس اشاعۃ السنۃ میں شائع ہونے والے اس فتویٰ کے دو مکمل نسخے (سکین) موجود ہیں ایک انڈیا آفس لائبریری لندن سے لیا گیا ہے اور دوسرا پاکستان میں موجود ایک لائبریری سے لیا گیا ہے، ان دونوں میں علماء لدھیانہ کا یہ بیان موجود ہے جو اوپر نقل کیا گیا، لیکن جب 1986ء میں لاہور کے ایک ادارے کی طرف سے یہی فتویٰ دوبارہ شائع کیا گیا تو ایک تو اس کا عنوان وہ نہیں رکھا گیا جو مولانا بٹالوی نے رکھا تھا (اگرچہ اس پر مصنف کا نام مولانا محمد حسین بٹالوی ہی لکھا ہے) مولانا بٹالوی نے اس کا نام رکھا تھا:

"فتویٰ علماء پنجاب و ہندوستان بحق مرزا غلام احمد ساکن قادیان"

اور لاہور کے اس ادارے نے نام تبدیل کر کے یوں کر دیا:

"پاک و ہند کے علمائے اسلام کا اولین متفقہ فتویٰ"

یہ نام اس لیے تبدیل کیا گیا کہ چونکہ 1884ء میں لدھیانہ کے بعض علماء کی طرف سے دیا گیا فتویٰ، مرزا قادیانی کے خلاف اولین کفر کا فتویٰ تھا اس حقیقت کا انکار آفتاب نصف النہار کے انکار کے مترادف تھا کیونکہ مولانا بٹالوی، علماء لدھیانہ اور حتیٰ کہ خود مرزا قادیانی کے بیانات سے یہ بات ثابت شدہ تھی اور اس وقت کے کسی آدمی نے اس بات کا انکار نہیں کیا تھا کہ علماء لدھیانہ نے ایسا فتویٰ دیا تھا، نہ ہی مولانا بٹالوی مرحوم نے کبھی یہ دعوی کیا کہ "مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ میں نے دیا تھا" تو اب اس فتوے کے تقریباً سو سال بعد جب کچھ حضرات نے صرف مسلکی تعصب اور ضد کی وجہ سے یہ شوشہ چھوڑا کہ "لدھیانہ کے علماء نے کوئی فتویٰ نہیں دیا تھا بلکہ سب سے پہلا کفر کا فتویٰ وہ تھا جو سنہ 1891 میں مولانا بٹالوی نے شائع کیا تھا" تو وہ جانتے تھے کہ اور تو اور خود مولانا بٹالوی کے

بیانات بھی ان کے اس شوشے کو غلط ثابت کر رہے ہیں تو انہوں نے یہ چال چلی کہ مولانا بٹالوی کے فتوے کا عنوان تبدیل کرکے "اولین متفقہ فتویٰ" لکھا، تاکہ اگر کسی آدمی کو واقعی اشاعۃ السنۃ وغیرہ دستیاب ہو جائیں اور وہ یہ حقیقت جان لے کہ خود مولانا بٹالوی بار بار لکھتے ہیں کہ علماء لدھیانہ نے مرزا قادیانی کی تکفیر اس وقت کردی تھی جب ابھی اس کی پہلی کتاب "براہین احمدیہ" کے پہلے چار حصے منظر پر آئے تھے تو اس کا جواب ہم یوں دے سکیں کہ صاحب! ہم نے "اولین متفقہ فتویٰ" لکھا ہے، جبکہ لدھیانہ کے علماء کا فتویٰ متفقہ نہیں تھا بلکہ بہت سے دیگر علماء نے اس وقت ان کے فتوے کی تائید نہیں کی تھی، لہٰذا قارئین یہ بات ذہن میں رکھیں کہ مولانا بٹالوی نے ہرگز اپنے شائع کردہ فتوے کو "مرزا قادیانی کے خلاف اولین فتوائے تکفیر" نہیں لکھا تھا کیونکہ وہ جانتے تھے کہ مرزا کی تکفیر سب سے پہلے علماء لدھیانہ نے کی تھی جس کی اس وقت مولانا بٹالوی نے کھل کھلا کر مخالفت کی تھی، اسی لیے مولانا بٹالوی نے بکمال دیانت اپنے فتوے میں علماء لدھیانہ کی اس تحریر کا خلاصہ بھی نقل کردیا تھا جس میں انہوں نے صاف طور پر یہ ذکر کیا تھا کہ "ہم تو مرزا کے کفر کا فتویٰ سنہ 1301 ہجری (یعنی 1884 عیسوی) میں ہی دے چکے تھے".

اور دوسری بد دیانتی اپنے اس عنوان کو درست ثابت کرنے کے لیے یہ کی گئی کہ اصل فتوے سے علماء لدھیانہ کے بیان والا صفحہ ہی نکال دیا گیا جس میں علماء لدھیانہ کا یہ بیان تھا کہ "ہم نے تو سنہ 1301 ہجری میں ہی مرزا قادیانی کے خلاف کفر کا فتویٰ جاری کردیا تھا"، یہ مسلکی تعصب کی ایک بدترین مثال ہے، کیونکہ مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ جس نے بھی دیا ہو اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ آخر کار بعد میں مولانا بٹالوی جیسے لوگ جو ایک زمانے میں مرزا کی کتاب کا دفاع کرنے والوں میں تھے، اس بات سے متفق ہو گئے تھے کہ مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" میں واقعی کفریہ باتیں تھیں (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8 حوالے پہلے گزرے) اور پھر ایک وقت آیا کہ تمام علماء اسلام اس کے کفر پر متفق تھے اور آج تک ہیں تو بھلا اس بات کی کیا ضرورت تھی کہ صرف اس لیے کہ لدھیانہ کے وہ علماء چونکہ حنفی تھے اس لیے مولانا بٹالوی کے شائع شدہ فتوے سے ان کا نام ہی نکال دیا گیا؟.

میرے لیے اس سے بھی زیادہ حیرت کی بات یہ تھی کہ لاہور سے شائع ہونے والے اس فتوے پر "تصدیر" کے عنوان سے "مقدمہ" لکھنے والے بزرگ ایک معروف محقق ہیں اور ان کی مختلف موضوعات پر تحقیقی کتب کا میں نے مطالعہ کر رکھا ہے... لیکن افسوس کہ وہ بھی مسلکی تعصب سے نہ بچ سکے.

--------------

اس قسط کو شروع کرنے سے پہلے ایک غلط فہمی کا ازالہ ضروری ہے.

بعض حضرات یہ سمجھتے ہیں کہ اکابر علماء لدھیانہ (مولانا عبد القادر، مولانا سیف الرحمٰن، مولانا محمد، مولانا عبد العزیز، مولانا عبد اللہ اور ان کے ہم عصر علمائے لدھیانہ) اکابر علمائے دیوبند کے شاگرد تھے یا متسبین میں سے ہیں یہ محض غلط فہمی ہے، حقیقت یہ ہے کہ اکابر علمائے لدھیانہ نہ تو اکابر علمائے دیوبند کے شاگرد تھے اور نہ ہی منتسبین میں سے تھے بلکہ وہ خود ایک مکتب فکر کی حیثیت رکھتے تھے. براہ راست ان حضرات کو سند حدیث ولی اللٰہی خاندان سے حاصل ہے، یہ حضرات علمائے لدھیانہ جب تعلیم سے فارغ ہو چکے تھے اس وقت تک تو دار العلوم دیوبند وجود میں ہی نہیں آیا تھا. (دیکھیں: انہی علماء لدھیانہ کے فرزند مولانا ابن انیس حبیب الرحمٰن لدھیانوی کی کتاب "سب سے پہلا فتوائے تکفیر" صفحہ 28 اور اسی مصنف کی دوسری کتاب "تاریخ ختم نبوت"، صفحہ 150).

مرزا کی سب سے پہلے تکفیر کرنے والے مولانا محمد، مولانا عبد اللہ اور مولانا عبد العزیز صاحبان کے والد مولانا عبد القادر (جن کے نام کی طرف منسوب کرکے ان حضرات نے اپنے مجموعہ فتاویٰ کا نام "فتاویٰ قادریہ" رکھا) یہ مولانا عبد القادر بلا واسطہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ کے فرزند حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے.

لہٰذا جو کچھ حضرات بار بار یہ دھوکہ دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ "جن علماء لدھیانہ نے سنہ 1884 میں مرزا قادیانی کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا تھا، انہی کے بڑوں نے اس فتوے کو غلط بتا کر ان کی تردید کردی تھی، لہٰذا اس فتوے کی کوئی حیثیت نہیں رہتی" وہ نہ جانے کس غلط فہمی یا مسلکی تعصب کا شکر ہیں، کیونکہ نہ تو ان علماء لدھیانہ نے اس وقت دیوبند کے ان علماء کی بات سے اتفاق کیا تھا اور نہ ہی انہوں نے اپنا موقف تبدیل کیا تھا اور نہ ہی ان پر یہ کرنا لازم تھا، جیسے مولانا بٹالوی نے ڈنکے کی چوٹ پر مرزا کی گمراہ کن کتاب "براہین احمدیہ" پر تائیدی ریویو لکھا جس کی تائید اس وقت کے کسی معروف عالم نے نہیں کی تھی... اور نہ اس سے اتفاق کیا تھا، حتیٰ کہ ایک وقت خود مولانا بٹالوی کو بھی یہ تسلیم کرنا پڑا کہ انہوں نے یہ بہت بڑی غلطی کی تھی اور براہین احمدیہ میں واقعی خرافات اور شیطانی الہامات تھے نیز یہ مرزا کی ان کتابوں میں سے ہے جو "مجموعہ کفریات" ہیں .. تو اب کوئی کہے کہ "چونکہ مولانا بٹالوی نے

براہین احمدیہ کی تائید کرکے غلطی کی تھی لہٰذا ثابت ہوا کہ انہوں نے سب سے پہلے مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کی تائید میں کچھ لکھا ہی نہیں تھا" تو ایسی بات کرنے والے کو ہر گز" محقق" نہیں کہا جائے گا.

یا جیسا کہ میں نے پہلے اشارہ کیا کہ مولانا بٹالوی کھلم کھلا انگریزی حکومت کے حامی تھے اور اور غاصب انگریز کے خلاف جہاد اور بغاوت کو ناجائز سمجھتے تھے، جبکہ اسی زمانے کے دوسرے بہت سے بڑے بڑے علماء کا فتویٰ اس کے بر عکس تھا وہ انگریز کو غاصب سمجھ کر اس کے خلاف جہاد کا فتویٰ دیتے تھے اور بغاوت کو ناجائز نہیں سمجھتے تھے.. تو اب یہ کہا جائے کہ چونکہ اس بارے اس وقت کے علماء کا اختلاف تھا لہٰذا اس حقیقت کو بھی قبول نہ کیا جائے کہ مولانا بٹالوی اور مرزا قادیانی انگریزی حکومت کے شدید حامی تھے، تو یہ بھی احمقانہ سوچ ہوگی. تاریخی حقیقت اس طرح کی موشگافیوں سے تبدیل نہیں ہو سکتی.

اب آتے ہیں ہم دوسرے سوال کی طرف.

دوسرا سوال یہ کیا جاتا ہے کہ اگر واقعی لدھیانہ کے ان علماء نے سنہ 1884ء میں مرزا قادیانی کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا تھا تو وہ فتویٰ پیش کیا جائے کہاں ہے؟ تاکہ ہم دیکھیں کہ کن دلائل کی بنیاد پر وہ فتویٰ دیا گیا تھا، اور وہ فتویٰ درست تھا یا نہیں؟.

ایک صاحب نے یہ شوشہ ان الفاظ میں چھوڑا ہے کہ :

" 1884 میں تین علمائے لدھیانہ کا فتوی ایک متنازعہ فتویٰ ہے جس کی وجوہ تک معلوم نہیں استفتا پیش کرنے سے آپ عاجز ہیں اور اس فتوی کو پیش کرنا بھی آپ باعث شرم سمجھتے ہیں کیونکہ لدھیانہ کے علماء نے تکفیر کی ایک وجہ یہ بھی بتائی تھی کہ مرزا کو انگریزی زبان میں الہامات ہوتے ہیں اور جو بندہ انگریزی زبان بولتا یا سیکھتا ہے اسکے اندر سے ایمان نکل جاتا ہے اور گناہ اس سے چمٹ جاتا ہے ، یہ بحث نہیں کہ 1884 والا فتویٰ پہلے تھا یا 1891 والا۔ بلکہ 1884 کے فتوی کفر کا استفتا پیش کریں تا معلوم ہو کن دلائل کے پیش نظر فتوی کفر دیا گیا ورنہ اس فتوی کی حیثیت بریلی کے فتوؤں سے زیادہ نہیں"

اور پھر ان صاحب نے انتہائی بد دیانتی سے یہ بھی لکھ دیا کہ :

"پھر لدھیانوی بزرگوں کا اپنے فتوی سے رجوع اور آئندہ مرزا کے بارے بالکل چپ سادھ لی جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ شہر لدھیانہ مرزا کے لیئے لقمہ تر بن گیا"

جہاں تک ان صاحب کے اس بہتان کا تعلق ہے کہ "لدھیانوی بزرگوں نے اپنے فتوے سے رجوع کرلیا تھا، اور اس کی دلیل یہ ہے کہ انہوں نے چپ سادہ لی تھی" تو اس کا جواب تو ہم پہلے دے چکے ہیں کہ جب مولانا بٹالوی نے 1891 میں اپنے فتوے پر انہی حضرات کی تائید حاصل کرنے کے لیے رابطہ کیا تو انہوں نے اپنا ایک اشتہار مولانا بٹالوی کو بھیج دیا تھا اور ساتھ یہ بھی لکھا تھا کہ "ہم نے تو مرزا کو 1301 ہجری (1884ء) میں ہی کافر قرار دے دیا تھا اور اب بھی ہمارا یہی موقف ہے"... تو اگر انہوں نے رجوع کیا ہوتا تو وہ ایسا کیوں لکھتے؟ اور اگر انہوں نے یہ غلط بیانی کی تھی تو مولانا بٹالوی نے ان کی اس بات پر کوئی تبصرہ کیوں نہ کیا؟، جب بٹالوی صاحب نے ان کے رجوع کا کہیں ذکر اذکار نہیں کیا اور نہ ہی مرزا قادیانی سمیت کسی اور نے کیا تو آج ایک صدی بعد پیدا ہونے والے محققین کی بات کو کیونکر قابل غور سمجھا جائے؟.

لیکن چونکہ کچھ لوگ دلائل کی بات نہیں سمجھتے اس لیے ان کے لیے ہم دوسرے الفاظ میں سمجھاتے ہیں... تو دوبارہ عرض ہے کہ:

مولانا بٹالوی نے جب فروری 1899 میں مرزا قادیانی کے ساتھ اس مشترکہ اقرار نامے پر دستخط کیے جس میں یہ اقرار کیا کہ "میں آج کے بعد مرزا قادیانی کو کفر، کاذب اور دجال نہیں کہوں گا" (جس کا حوالہ گزشتہ اقساط میں گزر چکا) تو اس کے بعد مولانا بٹالوی نے اشاعۃ السنۃ کی اشاعت موقوف کردی اور چھپ سادھ لی اور تین سال تک مرزا کے خلاف کچھ نہ لکھا... مولانا بٹالوی نے 1899 موقوفی کے بعد اشاعۃ السنۃ کو دوبارہ 1902 میں شائع کیا..

نیز یہ بھی یاد رہے کہ مولانا بٹالوی نے فروری 1899 میں اس اقرار نامے پر کسی کے مجبور کرنے پر دستخط نہیں کیے تھے بلکہ اپنی خوشی سے کیے تھے، چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں:

"فیصلہ واقرار نامہ منقولہ بالا کے مضمون پر مجھ سے بھی دستخط کرائے گئے ہیں اور میں نے اس فیصلے کو اپنی منشاء کے عین مطابق سمجھ کر بڑی خوشی سے اور فوراً دستخط کردئے" (آگے لکھا) "میں نے اس وقت یہ خیال کیا کہ اگر میں ذرا بھی

تامل و توقف کروں گا تو مرزا کو ایک عذر اور بہانہ ہاتھ آجائے گا اور وہ بھی دستخط کرنے سے انکار کر جائے گا اور ایسا موقع پھر ہاتھ نہ آئے گا"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 104 و 105)

اور پھر اپنی بات یہاں ختم کی ہے کہ:

"اب بھی میرے دوست میرا کہا مانیں اور اس کو جانے ہی دیں جیسا کہ اس کو میں نے جانے دیا ہے اس کا نام زبان پر یا قلم پر نہ لاویں ہمارے اس بیان سے ناظرین کو معلوم ہو گا کہ ہم ان مرزا کو کیوں چھوڑا"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 108 و 109)

تو کیا مولانا بٹالوی کا اس اقرار نامے پر اپنی خوشی سے دستخط کرنا کہ "میں آج کے بعد مرزا کو کافر، کاذب اور دجال نہیں کہوں گا" اور پھر اپنے دوستوں کو یہ نصیحت کرنا کہ اب مرزا کا نام بھی اپنی زبان اور قلم پر نہ لایا جائے، اور پھر اس اقرار کے بعد تقریباً تین سال تک اشاعۃ السنۃ کو ہی موقوف کر دینا.. کیا یہ سب اس بات کی دلیل نہیں بن سکتے کہ مولانا بٹالوی نے اپنے شائع کردہ "متفقہ فتوے" سے صرف آٹھ سال بعد ہی رجوع کر لیا تھا؟؟ کیا اس سے زیادہ واضح اور صریح "رجوع" کوئی اور ہو سکتا ہے؟؟ کیا آپ اپنے فریق مخالف کو اجازت دیں گے کہ وہ اس عدالتی اقرار کو بنیاد بنا کر یہ دعوی کرے کہ مولانا بٹالوی نے اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کر لیا تھا؟.

ساز خاموش ہے فریاد سے معمور ہیں ہم
نالہ آتا ہے اگر لب پہ تو معذور ہیں ہم

جب کہ دوسری طرف 1884ء سے آج تک کوئی محقق یہ ثابت نہیں کر سکا اور نہ ہی قیامت تک ثابت کر سکتا ہے کہ لدھیانہ کے علماء نے اپنے 1884 والے فتوے سے کہیں اپنا رجوع کرنا بیان کیا ہو، یا کسی ایسے اقرار نامے پر دستخط کیے ہوں کہ وہ آئندہ مرزا کو کافر نہیں لکھیں گے، بلکہ ان کا موقف 1891 میں بھی وہی رہا جو 1884 میں تھا اور ان کا یہ موقف خود مولانا بٹالوی نے اپنے اشاعۃ السنۃ میں شائع بھی کر دیا تھا.

اس لیے صرف مسلکی تعصب کی وجہ سے ان علماء پر یہ بہتان لگانا کہ انہوں نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا تھا سراسر زیادتی ہے.

اب ہم آتے ہیں ان صاحب کی اس بات کی طرف کہ:

"علمائے لدھیانہ کا فتویٰ ایک متنازعہ فتویٰ ہے جس کی وجوہ تک معلوم نہیں استفتا پیش کرنے سے آپ عاجز ہیں اور اس فتوی کو پیش کرنا بھی آپ باعث شرم سمجھتے ہیں کیونکہ لدھیانہ کے علماء نے تکفیر کی ایک وجہ یہ بھی بتائی تھی کہ مرزا کو انگریزی زبان میں الہامات ہوتے ہیں اور جو بندہ انگریزی زبان بولتا یا سیکھتا ہے اسکے اندر سے ایمان نکل جاتا ہے اور گناہ اس سے چمٹ جاتا ہے"

ان چار سطروں میں موصوف نے مندرجہ ذیل دعوے کیے ہیں:

1) علمائے لدھیانہ کا فتویٰ ایک متنازعہ فتویٰ تھا.
2) اس فتوے کی وجوہ معلوم نہیں.
3) اس فتوے کا "استفتاء" کسی نے پیش نہیں کیا.
4) اس فتوے کو پیش کرنا ہم باعث شرم سمجھتے ہیں.
5) علمائے لدھیانہ نے مرزا کی تکفیر کی ایک وجہ یہ بھی بتائی تھی کہ مرزا کو انگریزی میں الہام ہوتے ہیں.. الخ.

اب جواب سنیے!

اگر تو چودہ صدیوں میں آج تک دنیا کے کسی بھی مفتی نے جو بھی فتویٰ دیا ہے اس پر اس وقت کے تمام مفتیان کا اتفاق ہوا ہے اور کبھی بھی دو یا دو سے زیادہ مفتیان کا کسی بھی فتوے پر کوئی کوئی اختلاف نہیں ہوا تو پھر ہم تسلیم کرتے ہیں کہ کوئی بھی فتویٰ اس وقت تک فتویٰ نہیں ہوتا جب تک وہ اس زمانے کے تمام علماء کا متفقہ نہ ہو، لیکن اگر بات ایسی نہیں، بلکہ کسی بھی فتوے کے "فتویٰ" ہونے کے لیے یہ ضروری نہیں کہ اس پر وقت کے تمام علماء کا اتفاق ہو تو پھر اس موشگافی کا کیا مطلب کہ "علمائے لدھیانہ کا فتویٰ ایک متنازعہ فتویٰ تھا"؟؟؟ کیا مولانا بٹالوی کا "براہین احمدیہ" کی تائید میں اپنے اشاعۃ السنۃ کے پانچ نمبر لکھنا "متفقہ" اقدام تھا؟. کیا ان کے اس ریویو کی تائید کسی دوسرے مستند عالم نے کی تھی؟.

کیا آج بھی مثال کے طور پر انہی محقق صاحب کے ہم مسلک علماء میں شیعہ کے بارے میں اختلاف نہیں پایا جاتا؟ اور ہر ایک فریق کے اپنے دلائل نہیں؟

رہی دوسری بات کہ "علمائے لدھیانہ کے فتوے کی وجوہ معلوم نہیں" تو کاش ان محقق صاحب نے مولانا بٹالوی کا ریویو پڑھ لیا ہوتا، اس میں مولانا بٹالوی نے علمائے لدھیانہ کے فتوے کی وجوہ بیان کی ہیں (جو میں پہلے ذکر کرچکا ہوں) اور پھر مختصراً ذکر کردیتا ہوں، مولانا بٹالوی نے لکھا تھا:

""اور فریق دوم (لودھانوی مدعیان اسلام) اپنی تکفیر کی یہ وجہ پیش کرتے ہیں کہ ان الھامات میں مؤلف (یعنی مرزا قادیانی_ ناقل) نے پیغمبری کا دعوی کیا ہے اور اپنے آپ کو ان کمالات کا جو انبیاء سے مخصوص ہیں محل ٹھہرایا ہے اور ان آیات قرآنیہ کا جو خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور انبیائے سابقین کے خطاب میں وارد ہیں مورد نزول قرار دیا ہے..."

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحہ 172)

اس کے بعد مولانا بٹالوی نے مرزا کی کتاب براہین احمدیہ سے پوری 11 آیات قرآنیہ نقل کی ہیں (مثلاً: "قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی" .. اور "انا اعطیناك الکوثر".. اور "یاأیھا المدثر قم فانذر".. اور "انا فتحنا لك فتحاً مبینا" اور "یا آدم اسکن انت وزوجك الجنة" .. اور "یا عیسی اني متوفیك ورافعك الي" وغیرہ) جن کے بارے میں مرزا نے یہ لکھا تھا کہ یہ اس پر الہام ہوئی ہیں... آگے مولانا بٹالوی لکھتے ہیں:

"اس قسم کی بیسیوں آیات اور ہیں جس کے مورد نزول ہونے کا مؤلف کو دعوی ہے، علاوہ براں بہت سے عربی و انگریزی فقرات ایسے اس کتب میں درج ہیں جن سے مؤلف کا دعوی نبوت مترشح ہوتا ہے جیسے یہ فقرات (عربی زبان میں)..انت وجیہ في حضرتي اخترتك لنفسي ... انا انزلناہ قریباً من القادیان وبالحق انزلناہ وبالحق نزل .. ان آیات و فقرات کو دیکھ کر فریق مکفر کو یہ خیال پیدا ہوا کہ مؤلف کتاب ان آیات قرآنی کا جو انبیاء کے شان وخطاب میں وارد ہیں اپنے آپ کو مخاطب ٹھہراتا ہے اور ان کمالات کا (جو ان آیات یا ان عربی فقرات میں مذکور اور وہ انبیاء سے مخصوص ہیں) محل ہونے کا مدعی ہے پھر اس کے دعوائے نبوت میں کیا کسر رہی"

(آگے لکھا) "ان ان دلائل تکفیر و انکار کے علاوہ فریقین ان الہامات پر کئی اعتراضات بھی کرتے ہیں جن سے ان الہامات کا غلط اور نا قابل اعتبار ہونا ثابت ہو"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحات 172 تا 174 )

اب یہاں دو باتیں ہو سکتی ہیں، یا تو واقعی مولانا بٹالوی کے سامنے علمائے لدھیانہ کے فتوائے تکفیر کی یہ وجوہات آئی تھیں جو انہوں نے ذکر کردیں، یا علمائے لدھیانہ نے اپنے فتوے کی کسی قسم کی کوئی وجہ بیان نہیں کی تھیں اور مولانا بٹالوی نے ان کی طرف یہ جھوٹ منسوب کردیا کہ وہ ان وجوہ کی بناء پر مرزا کی تکفیر کرتے ہیں.. ہمارے محقق صاحب ان دونوں باتوں میں جو پسند کریں وہ لکھ دیں.

اور پھر مزے کی بات یہ کہ یہ محقق صاحب پہلے یہ لکھتے ہیں کہ:

"جس کی وجوہ تک معلوم نہیں" ...

اور پھر صرف دو سطر پر لکھتے ہیں کہ:

" لدھیانہ کے علماء نے تکفیر کی ایک وجہ یہ بھی بتائی تھی کہ مرزا کو انگریزی زبان میں الہامات ہوتے ہیں اور جو بندہ انگریزی زبان بولتا یا سیکھتا ہے اسکے اندر سے ایمان نکل جاتا ہے اور گناہ اس سے چمٹ جاتا ہے"

یہ عجیب تضاد ہے کہ، ان محقق صاحب کے بقول جب علمائے لدھیانہ کے فتوے کے وجوہات نا معلوم تھیں تو ان صاحب کو یہ وجہ کہاں سے معلوم ہوئی؟ یہ وجہ کہاں لکھی ہے؟ یا ان پر بھی مرزا قادیانی کی طرح کوئی الہام ہوا ہے کہ علمائے لدھیانہ نے ایک وجہ یہ بھی بتائی تھی؟؟ کچھ تو ہے جس کی پردہ داری ہے؟.

پھر فرماتے ہیں کہ "اس فتوے کا استفتاء کسی نے پیش نہیں کیا" ، یعنی موصوف کے نزدیک کوئی عالم یا مفتی صرف اسی وقت فتویٰ دے سکتا ہے جب اس کے سامنے لکھا ہوا استفتاء پیش کیا جائے، ورنہ وہ چاہے اپنے سامنے کوئی بھی گمراہی دیکھے، یا اس کے سامنے کوئی ایسی کتاب آئے جس میں کفریات ہوں تو اسے کوئی حق نہیں کہ وہ لوگوں کو اس گمراہی یا کتاب کے بارے میں کوئی فتویٰ دے.... واہ کیا عجیب تحقیق ہے.

آگے فرماتے ہیں کہ "اس فتوی کو پیش کرنا بھی آپ باعث شرم سمجھتے ہیں" ، ارے صاحب! ہم اگر اس فتوے کو پیش کرنا باعث شرم سمجھتے ہوتے تو آج اس تاریخی حقیقت کو ثابت کرنے کے لیے ہمیں اتنی لمبی چوڑی تحریر

لکھنی پڑتی؟ ہاں شاید آپ کا اشارہ آپ کے ہم مسلک ان لوگوں کی طرف ہے جنہوں نے مولانا بٹالوی مرحوم کے فتوے کو جب تقریباً سو سال بعد دوبارہ لاہور سے شائع کیا تو شرم کے مارے اس فتوے سے ان لدھیانوی علماء کی تحریر کو حذف کردیا... کیونکہ اگر وہ اسے باقی رکھتے تو یہ یقیناً ان کے لیے باعث شرم ہوتا.

ہم توڈنکے کی چوٹ پر کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ لدھیانہ کے انہی علماء نے دیا تھا، اس میں شرم کیسی؟ اب اس فتوے کی وجوہات وہی تھیں جو مولانا بٹالوی نے بیان کی ہیں... اور وقت نے ثابت کیا کہ یہ وجوہات صحیح تھیں کیونکہ خود براہین احمدیہ کے مصنف مرزا قادیانی نے بعد میں اقرار کیا کہ میرے دعووں کی بنیاد وہی براہین احمدیہ میں درج شدہ الہامات ہی ہیں اور واقعی ان الہامات میں میرا نام عیسی رکھا گیا، اور احمد و محمد رکھا گیا تھا.

---------

قارئین کرام! میں بار بار اس بات کو دہرا چکا ہوں کہ میرے اس مضمون کا موضوع ہرگز یہ نہیں کہ مرزا قادیانی کا پیدائشی فقہی مسلک کیا تھا؟ یا ہوش سنبھالنے کے بعد وہ کس فقہی مسلک کا پیروکار تھا، میں نے تو صاف طور پر متعدد بار لکھا ہے کہ میرے نزدیک مرزا قادیانی ایک لادین اور نیچری قسم کا شخص تھا، اس کے اپنے اصول حدیث تھے اسی طرح وہ اپنے آپ کو آزاد خیال تصور کرتا تھا، کسی مسئلے میں کسی فقہی مسلک پر عمل کرتا تھا تو کسی دوسرے مسئلہ میں کسی دوسرے فقہی مسلک پر عمل پیرا تھا، اس لیے میرے اس مضمون کا مقصد صرف اور صرف مرزا قادیانی کی پہلی کتاب "براہین احمدیہ" کی اشاعت کے وقت کے حالات کو اس وقت کے اہل عصر علماء کی تحریروں سے بیان کرنا ہے اور بس... لہٰذا یہ ایک تاریخی مضمون ہے نہ کہ کسی مکتب فکر یا مسلک کے خلاف، اور اس مضمون میں اکثر مواد میں نے مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کے اشاعۃ السنۃ سے ہی نقل کیا ہے (جس کے مکمل سکین میں نے انڈیا آفس لائبریری لندن سے حاصل کیے ہے) اور جو حالات اس وقت کے انہوں نے بتائے ہیں انہی کو بنیاد بنایا ہے، اگر میرے اندر مسلکی تعصب ہوتا تو میں کبھی بھی مولانا بٹالوی مرحوم کی تحریرات سے استدلال نہ کرتا.

لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ میں مرزا قادیانی، مولانا محمد حسین بٹالوی اور اس وقت کے علماء لدھیانہ (خاندان مولانا عبد القادر لدھیانوی تلمیذ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی بن شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہم) کا ذکر کرتا ہوں تو کچھ دوست میرے سامنے دیوبند کے علماء کا ذکر لے آتے ہیں، جبکہ اس وقت علماء لدھیانہ کا خاندان اگرچہ حنفی مقلد تھا لیکن ایک الگ مکتب فکر کی حیثیت رکھتا تھا، نہ ہی انہوں نے دیوبند میں تعلیم حاصل کی تھی اور نہ ہی وہ دیوبند کے منتسبین میں سے تھے، لیکن جب میں مولانا بٹالوی، مرزا قادیانی اور خود ان علماء لدھیانہ کے حوالے سے پیش کرتا ہوں کہ 1884ء میں مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلا فتوائے کفر ان علماء لدھیانہ نے دیا تھا تو اس کے جواب میں یہ کہا جاتا ہے کہ دیوبند کے علماء نے ان کے فتوے کی تائید نہیں کی تھی.

میں کہتا ہوں کہ مولانا بٹالوی نے اپنے اشاعۃ السنۃ میں ان لدھیانوی علماء کے بارے میں صاف لکھا ہے کہ انہوں نے مرزا قادیانی کی تکفیر کی تھی، نیز مولانا بٹالوی نے ان وجوہ کا بھی صریح طور پر ذکر کیا ہے جس کی وجہ سے ان

لدھیانوی علماء کے نزدیک مرزا کی تکفیر کی گئی تھی اور پھر مولانا نے ان وجوہ کا اپنی طرف سے جواب بھی دینے کی کوشش کی ہے... تو جواب یہ دیا جاتا ہے کہ لدھیانہ کے ان علماء نے اپنے فتوے کی کوئی وجہ بیان نہیں کی تھی.

اور جب تمام دستاویزی ثبوت اس بات کو ثابت کرتے ہیں کہ واقعی لدھیانہ کے ان علماء نے ہی سب سے پہلے مرزا قادیانی کی تکفیر (سنہ 1884ء) میں کردی تھی اور اس کا انکار ممکن نہیں رہتا تو کچھ حضرات یہ دور کی کوڑی لاتے ہیں کہ : "لدھیانوی علماء کے اس فتوے کی بنیاد غلط تھی، انہوں نے مرزا کی تکفیر جن وجوہ کی بنیاد پر کی تھی ان وجوہ کی بنیاد پر مرزا پر کفر کا فتویٰ غلط بنتا ہے" .... جبکہ میرے مضمون کا مقصد اس پر بحث کرنا نہیں کہ لدھیانوی علماء نے جن وجوہ کی بنیاد پر مرزا کی تکفیر کی تھی وہ کسی دوسرے مفتی کے نزدیک کافی تھیں یا نہیں، میں نے صرف یہ ثابت کیا ہے کہ "علماء لدھیانہ نے جن وجوہ کی بنیاد پر مرزا قادیانی کی تکفیر کی تھی ان علماء کی دانست میں ان وجوہ کی بنیاد پر مرزا پر کفر کا فتویٰ درست تھا" ... کسی اور کی کیا رائے تھی؟ یا کسی اور نے احتیاط کے پیش نظر یا مرزا کے بارے میں سابقہ حسن ظن کی وجہ سے یا مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کا مطالعہ خود نہ کر سکنے کی وجہ سے ان علماء لدھیانہ کی تائید نہیں کی تو اس سے علماء لدھیانہ کے فتوے پر کیا اثر پڑا؟ کیا ایک ہی مسئلہ میں دو مفتیوں کا فتویٰ الگ الگ نہیں ہو سکتا؟.

اور جب ان مسلکی تعصب سے مجبور لوگوں کی یہاں بھی دال نہ گلی تو یہ شوشہ چھوڑا کہ :

"لدھیانوی علماء نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا تھا، اور اس کی دلیل یہ ہے کہ جب دیوبند کے اس وقت کے علماء نے ان کے فتوئے تکفیر پر اپنے دستخط نہ کیے تو یہ لدھیانوی علماء اپنے فتوے سے دست بردار ہو گئے اور اس کے بعد انہوں نے مرزا کے خلاف کچھ نہیں لکھا" .

میں حیران ہوں اس دلیل پر، کیونکہ پنجاب میں (اس فتوائے تکفیر سے متعلقہ) اس وقت تین فریق تھے، ایک مرزا قادیانی جس نے براہین احمدیہ لکھی اور شائع کی، دوسرا فریق علماء لدھیانہ کا جنہوں نے سنہ 1884ء میں مرزا کی تکفیر کردی، اور تیسرا فریق مولانا محمد حسین بٹالوی کا، جنہوں نے مرزا قادیانی کی اس کتاب کی تائید اور دفاع میں مفصل ریویو اپنے اشاعۃ السنۃ کی جلد 7 کے پانچ نمبروں پر محیط لکھا اور اسی میں ان علماء لدھیانہ پر بھی سخت قسم کی تنقید کی جنہوں نے مرزا پر کفر کا فتویٰ لگایا تھا.. اب ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ اگر لدھیانہ کے علماء نے اپنے فتوائے تکفیر سے رجوع کر لیا تھا تو یا انہوں نے خود یہ کہا یا لکھا ہوتا کہ "ہم نے اپنا فتوائے کفر واپس لے لیا ہے" یا انہوں نے اس کے بعد کہیں مرزا قادیانی کو "مسلمان" کہا یا لکھا ہوتا.... یا وہ فریق جس کے خلاف یہ فتویٰ تھا یعنی مرزا قادیانی، اس نے کہیں

یہ دعوی کیا ہوتا کہ "جن علماء لدھیانہ نے میرے خلاف فتویٰ دیا تھا انہوں نے فلاں موقع پر اپنے فتوے سے رجوع کرلیا تھا"، اگر یہ بھی نہیں تو وہ مولانا بٹالوی جو (بقول خود) ان علماء لدھیانہ کے خلاف 1857ء سے لکھ رہے تھے، اگر ان کے سامنے ان علماء لدھیانہ کا ایسا کوئی "رجوع" ہوتا تو وہ اسے ضرور کہیں ذکر کرتے.... لیکن ہم دیکھتے ہیں ان تین فریقوں میں سے کسی ایک نے بھی علماء لدھیانہ کے اپنے فتوے سے رجوع کا ذکر نہیں کیا، تو پھر آج کل کے ان حضرات کا یہ دعوی کہ علماء لدھیانہ نے اپنے فتوے سے رجوع کرلیا تھا کیسے مان لیا جائے؟؟ کیا فرضی باتیں بھی مانی جا سکتی ہیں؟.

بلکہ بجائے رجوع کے الٹا یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ علماء لدھیانہ مسلسل اپنے فتوے پر قائم اور مصر رہے تھے، اس فتوے کا نشانہ تو مرزا قادیانی تھا، اس نے اس فتوے کے کئی سال بعد سنہ 1905ء میں اسی شہر لدھیانہ میں ہزاروں آدمیوں کے سامنے ببانگ دہل یہ بیان دیا کہ :

"میں افسوس سے ظاہر کرتا ہوں کہ سب سے اول مجھ پر کفر کا فتویٰ اسی شہر کے چند مولویوں نے دیا تھا".

(لکچر لدھیانہ، رخ 20 صفحہ 249)

اور یہاں مرزا قادیانی نے ہرگز یہ ذکر نہیں کیا کہ پھر ان مولویوں نے اپنے فتوے سے رجوع بھی کرلیا تھا...
جبکہ اسی مرزا قادیانی نے سنہ 1899ء میں گورداسپور کی عدالت میں ایک اقرار پر مولانا بٹالوی کے دستخط کرنے کے بعد ان کے بارے میں یہ لکھا تھا کہ اس اقرار پر دستخط کرکے کہ "میں آئندہ مرزا کو کافر اور کاذب نہیں کہوں گا" انہوں نے اپنے 1891ء والے فتوے کو کالعدم کردیا ہے (حوالہ پہلے مذکور ہوا).

اسی طرح جب مولانا بٹالوی نے سنہ 1891ء میں مرزا قادیانی کے خلاف اپنا فتویٰ شائع کرنا چاہا اور ہندوستان کے مختلف علماء کی اس پر تائیدات حاصل کرنا شروع کیں اور اسی سلسلہ میں لدھیانہ کے انہی علماء سے بھی رابطہ کیا تو لدھیانہ کے ان علماء نے جو بیان لکھ کر مولانا بٹالوی کو بھیجا وہ یوں تھا:

"چونکہ ہم نے فتویٰ 1301 ہجری (یعنی 1844 عیسوی_ناقل) میں مرزا مذکور کو دائرہ اسلام سے خارج ہو جانے کا جاری کردیا تھا یہ شخص اور ہم عقیدہ اسکے اہل اسلام میں داخل نہیں اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے کہ یہ شخص اور جو لوگ اس کے عقائد باطلہ کو حق جانتے ہیں شرعاً کافر ہیں"

(منقول از "اشاعۃ السنۃ" نمبر 12 جلد 13 صفحہ 381)

ان الفاظ پر غور فرمائیں! یہ سنہ 1891ء ( تقریباً سنہ 1308 ہجری) کی تحریر ہے، اور اس تحریر میں لدھیانہ کے یہ علماء لکھتے ہیں کہ "ہم نے تو سنہ 1301 ہجری یعنی آج سے سات آٹھ سال پہلے ہی مرزا قادیانی کے دائرہ اسلام سے خارج ہونے کا فتویٰ جاری کر دیا تھا اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے" ... اور مولانا بٹالوی نے ان حضرات کا یہ بیان اپنے اشاعۃ السنۃ میں اپنے فتوے کی تائید کے طور پر شائع بھی کیا (اگرچہ مسلکی تعصب سے مجبور کچھ لوگوں نے جب سو سال بعد 1987ء میں مولانا بٹالوی کا یہ فتوی پاکستان، لاہور سے شائع کیا تو اس میں سے علماء لدھیانہ کا یہ بیان تحریف کرتے ہوئی نکال دیا)، لیکن ایسی حرکتوں سے حقیقت تھوڑے ہی چھپتی ہے.

الغرض! جب خود لدھیانہ کے علماء صاف لکھتے ہیں کہ ہم نے 1301 ہجری میں مرزا کے کفر کا فتویٰ جاری کیا تھا اور اب بھی ہمارا دعوی یہی ہے تو کیا اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ وہ مسلسل اپنے پہلے فتوے پر قائم و دائم رہے تھے اور کبھی بھی اس سے رجوع نہیں کیا تھا؟؟

قارئین محترم! آج بھی مسلکی تعصب کے مارے کچھ حضرات علی الاعلان یہ کہتے ہوئے نہیں شرماتے کہ مرزا قادیانی کی اولین کتاب "براہین احمدیہ" کے پہلے چار حصوں میں (جو آج کل مرزا کی کتابوں کے مجموعے "روحانی خزائن" کی جلد اول ہے) اس کتاب میں کوئی ایسی بات نہیں جس کی وجہ سے مرزا پر کفر کا فتویٰ لگایا جاسکے، لہٰذا سنہ 1884ء میں لدھیانہ کے جن علماء نے اس کتاب "براہین احمدیہ" کے مندرجات کی بناء پر اس کی تکفیر کی تھی وہ غلط تھی، یہ حضرات یہ سوچنے کی زحمت نہیں کرتے کہ خود مرزا قادیانی نے یہ اقرار کیا ہے کہ اس کے دعوؤں کی بنیاد اسی براہین احمدیہ میں درج الہامات پر ہی ہے، اسی طرح یہ حضرات اس پر توجہ نہیں کرتے کہ سنہ 1884 میں "براہین احمدیہ" کی حمایت اور تائید میں پر زور ریویو لکھنے والے اور اس کا شدت سے دفاع کرنے والے مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم پر بھی یہ واضح ہوگیا کہ ان سے یہ غلطی ہو گئی تھی اور پھر وہ یہ لکھنے پر مجبور ہوگئے کہ:

"مرزا قادیانی کی تصانیف جن میں براہین احمدیہ کی پر فریب عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8) اسی طرح انہیں یہ لکھنا پڑا کہ مرزا کی یہ کتاب براہین احمدیہ "مجموعہ احتلامات شیطانی" ہے (اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 18 صفحہ 131) حتی کہ بعد میں انہیں یہ اقرار بھی کرنا پڑا کہ "ہم براہین احمدیہ کو مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجات کو احتلامات شیطانیہ اور گوز ہاشتر (اونٹ کے پاد_ناقل) مانتے ہیں"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203) ، نیز مولانا کو یہ تسلیم کرنا پڑا کہ "مرزا نے اس کتاب (براہین احمدیہ) کے تیسرے حصے میں ولی اور نبی بننے کا روپ جمایا، اور اس وحی و الہام کو جو انبیاء و اولیاء کا خاصہ ہے کا دعوی کرکے پیری مریدی کا جال بچھایا، ان الہاموں میں کبھی اس نے حضرت آدم کا روپ بھرا اور کبھی حضرت عیسی و آنحضرت و دیگر انبیاء علیہم السلام کا اوتار لیا".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 8 جلد 20 صفحہ 226 و 227)

کیا یہ مولانا بٹالوی کا براہین احمدیہ کے بارے میں اپنے سابقہ موقف سے رجوع نہیں تھا؟ کیا اس طرح انہوں نے ان حضرات کے موقف کو قبول نہیں کر لیا تھا جنہوں نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کو مجموعہ کفریات کہا تھا؟ کیا مولانا بٹالوی کے اس تبدیلی موقف کے بعد بھی یہ بات قرین انصاف ہے کہ ان کے براہین احمدیہ کی تائید میں لکھے گئے تبصرے اور ریویو کو درست ثابت کرنے کے لیے بحث مباحثے کیے جائیں اور یہ کہا جائے کہ مولانا بٹالوی نے براہین احمدیہ کا دفاع کرکے اور لدھیانوی علماء کے فتوائے تکفیر کی مخالفت کرکے درست کیا تھا؟ کیا مولانا بٹالوی کی طرف سے بعد میں اسی "براہین" کو "مجموعہ کفریات" لکھ دینے کے بعد بھی ان کے پہلے موقف کی کوئی حیثیت باقی رہ جاتی ہے؟؟ ایسی باتیں کرنے والے حضرات یہ کیوں نہیں سوچتے کہ وہ یہ باتیں کرکے مولانا بٹالوی کی حمایت نہیں بلکہ ان کے براہین احمدیہ کے بارے میں بعد والے موقف سے صرف نظر کرکے اور ان کے سابقہ غلط موقف کا دفاع کرکے وہ مولانا بٹالوی کے ساتھ ظلم کر رہے ہیں.

میں ان حضرات سے سوال کرتا ہوں کہ کیا آج وہ علی الاعلان یہ دعوی کر سکتے ہیں کہ مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" میں کوئی ایسی بات نہیں جسے کفریہ کہا جاسکے؟؟؟ اور کیا آج مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کا کوئی ہم مسلک یہ بیان دے سکتا ہے (جو مولانا بٹالوی نے ایک وقت دیا تھا) کہ:

"میری رائے میں یہ کتاب اس زمانہ میں اور موجودہ حالت کی نظر سے ایسی کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں تالیف نہیں ہوئی اور آئندہ کی خبر نہیں لعل اللہ یحدث بعد ذلک امرا، اور اس کا مؤلف بھی اسلام کی مالی و جانی و قلمی و لسانی و حالی و قالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں میں کم ہی پائی گئی ہے."؟؟؟

***اگلی قسط میں ، مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" سے چند اقتباسات اور مرزا قادیانی کے (بزعم خود) چند الہامات پیش کیے جائیں گے تاکہ قارئین کو معلوم ہوسکے کہ اس کتاب میں کیا کیا کفریات ہیں.***

---------

جیسا کہ گزشتہ اقساط میں نا قابل تردید دستاویزی ثبوتوں کی روشنی میں بیان کیا گیا کہ جب مرزا قادیانی کی اولین کتاب "براہین احمدیہ" کے پہلے چار حصے شائع ہو چکے تو سنہ 1884ء بمطابق 1301 ہجری میں لدھیانہ کے مولانا عبد القادر لدھیانوی مرحوم تلمیذ حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی (رح) کے خاندان کے علماء نے مرزا قادیانی کی تکفیر کا فتویٰ جاری کر دیا، ان علماء کی رائے میں مرزا کی اس کتاب "براہین احمدیہ" میں کفریات موجود تھیں.

یہ بات بھی بیان ہوئی کہ چونکہ اس وقت تک مرزا قادیانی کی خاص طور پر متحدہ پنجاب میں یہ شہرت بھی اچھی خاصی ہو چکی تھی کہ یہ شخص اسلام کا خادم اور منکرین اسلام کے ساتھ مناظرے کرتا ہے اس شہرت کی بناء پر کچھ لوگ اسے "مناظر اسلام" تصور کیے بیٹھے تھے، اسی وجہ سے اس وقت کے کئی علماء اسلام بھی مرزا کے بارے میں حسن ظن کا شکار ہو گئے لہٰذا اسی حسن ظن کی بناء پر لدھیانہ کے ان چند علماء کے فتوائے کفر کے ساتھ دوسرے کئی علماء نے اتفاق نہ کیا، ان میں سے کچھ تو پنجاب سے بہت دور تھے اور انہوں نے مرزا کی یہ کتاب "براہین احمدیہ" بالاستیعاب نہ پڑھی تھی، ان تک جو کچھ حالات پہنچے وہ پنجاب کے لوگوں کے خطوط کے ذریعے ہی پہنچے، اور کچھ ایسے بھی تھے جو پنجاب میں ہی رہتے تھے بلکہ مرزا قادیانی کے زمانہ طالب علمی سے اس کے ہم مکتب بھی رہے تھے، ان کے مرزا قادیانی کے خاندان سے بھی پہلے سے اچھی شناسائی تھی اور ان کے وہم و خیال میں بھی نہ تھا کہ ایک دن مرزا قادیانی یوں پٹڑی سے اتر جائے گا، اس لیے بہت سے علماء نے تو صرف اس پر اکتفاء کیا کہ مرزا قادیانی کی تکفیر کرنے سے اجتناب کیا اور اسے "شک" کا فائدہ دیا یعنی یہ کہا کہ براہین احمدیہ میں مرزا نے جو باتیں یا اپنے الہام درج کیے ہیں اگرچہ بظاہر ان سے کفر کا پہلو نکل سکتا ہے لیکن چونکہ تاویل کرکے کفر کا یہ پہلو ختم ہو سکتا ہے لہٰذا جب اس کی ان باتوں کی تاویل ممکن ہے تو پھر اس پر کفر کا فتویٰ لگانے کی ضرورت نہیں (واضح رہے کہ یہ تاویلات مرزا قادیانی نے نہیں کی تھیں بلکہ یہ ان علماء کا اپنا خیال تھا)، لیکن ان حضرات نے دوسری طرف بھی احتیاط سے کام لیا، اگر اس پر فتوائے کفر سے اجتناب کیا تو اس کی کتاب "براہین احمدیہ" کی تائید و دفاع بھی نہ کیا، بلکہ انہوں نے بھی لدھیانہ کے علماء کے ساتھ بات چیت کے بعد مرزا قادیانی کو ایک لامذہب، آزاد خیال اور نیچری قسم کا آدمی بتایا اور اس کے اس کتاب میں درج الہامات کو من جانب اللہ ہونے کا انکار کیا.

لیکن مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے مرزا کے بارے میں اپنے سابقہ حسن ظن کی بناء پر مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کی تائید میں مفصل ریویو لکھا جو تقریباً ڈیڑھ سو صفحات پر مشتمل تھا، اس میں نہ صرف انہوں نے مرزا قادیانی کے الہامات کی تاویلیں کیں اور ان کا دفاع کیا بلکہ ان علماء لدھیانہ پر شدید تنقید بھی کی جنھوں نے مرزا قادیانی پر کفر کا فتویٰ جاری کیا تھا (مولانا بٹالوی کا یہ ریویو ان کے ماہنامہ اشاعۃ السنۃ کی جلد 7 کے پانچ نمبروں 6، 7، 9، 10 اور 11 میں دیکھا جا سکتا ہے)، مولانا بٹالوی نے اپنے اس ریویو میں مرزا قادیانی کی تکفیر کرنے والے علماء لدھیانہ کے خلاف انگریزی حکومت کو بھی بھڑکایا اور یہ لکھا کہ "یہ حضرات انگریزی حکومت کے خلاف جہاد کو جائز سمجھتے ہیں اور اس کے خلاف بغاوت کی درست سمجھتے ہیں" ، مولانا بٹالوی نے اپنی طرف سے ان پر یہ الزام بھی لگایا کہ "ان کے مرزا قادیانی کے خلاف فتوائے تکفیر جاری کرنے کی اصل وجہ یہ ہے کہ مرزا قادیانی انگریز کے خلاف جہاد کو ناجائز کہتا ہے لیکن یہ حضرات حکومت کے خوف کی وجہ سے یہ بات عوام میں نہیں کر سکتے اس لیے انہوں نے مرزا کی اس کتاب کے مندرجات کو بنیاد بنایا"، (یہ حوالے پہلے ذکر کیے جا چکے ہیں، اب دوبارہ یاد دہانی کے لیے نقل کیے جاتے ہیں) مولانا محمد حسین بٹالوی نے اپنے اسی ریویو میں زیر عنوان "نوٹ ـ لائق توجہ گورنمنٹ" یہ بات یوں ذکر کی ہے:

"اس انکار و کفران پر باعث لودھیانہ کے بعض مسلمانوں کو تو صرف حسد و عداوت ہے جس کے ظاہری دو سبب ہیں .

ایک یہ کہ ان کو اپنی جہالت (نہ اسلام کی ہدایت) سے گورنمنٹ انگلشیہ سے جہاد و بغاوت کا اعتقاد ہے، اور اس کتاب (یعنی "براہین احمدیہ"_ناقل) میں اس گورنمنٹ سے جہاد و بغاوت کو ناجائز لکھا ہے لہٰذا وہ لوگ اس کتاب کے مؤلف کو منکر جہاد سمجھتے ہیں اور از راہ تعصب و جہالت اس کے بغض و مخالفت کو اپنا مذہبی فرض خیال کرتے ہیں مگر چونکہ وہ گورنمنٹ کے سیف و اقبال کے خوف سے علانیہ طور پر ان کو منکر جہاد نہیں کہہ سکتے نہ عام مسلمانوں کے روبرو اس وجہ سے ان کو کافر بنا سکتے ہیں لہٰذا وہ اس وجہ کفر کو دل میں رکھتے ہیں اور بجز خاص اشخاص (جن سے ہم کو یہ خبر پہنچی ہے) کسی پر ظاہر نہیں کرتے، اور اس کا اظہار دوسرے لباس و پیرایہ میں کرتے اور یہ کہتے ہیں کہ براہین احمدیہ میں فلاں فلاں امور کفریہ (دعوی نبوت اور نزول قرآن اور تحریف آیات قرآنیہ پائی جاتی ہیں) اس لئے اس کا مؤلف کافر ہے"

(بلفظہ : اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7 صفحہ 170 حاشیہ)

اور پھر مولانا بٹالوی نے یہ بھی بتایا کہ وہ تو ان لدھیانوی حضرات کے خلاف 1857 سے ہی لکھتے رہے ہیں، مولانا کے الفاظ ہیں:

" دفع تعجب اور رفع انتظار کے لیے ان حضرات کے نام بھی ظاہر کر دیتے ہیں، وہ مولوی عبدالعزیز و مولوی محمد وغیرہ پسران مولوی عبدالقادر ہیں جن سب کا سنہ 57 سے باغی و بدخواہ گورنمنٹ ہونا ہم اشاعۃ السنۃ نمبر 10 جلد 6 وغیرہ میں ظاہر و ثابت کر چکے ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 6، صفحہ 171 حاشیہ)

اس سے ہمیں اس بات کا اشارہ بھی ملتا ہے کہ مولانا بٹالوی کا لدھیانہ کے مولانا عبدالقادر (رح) کے خاندان کے ساتھ پرانا جھگڑا تھا، اور یہ جھگڑا یہ تھا کے مولانا بٹالوی انگریزی حکومت کے خلاف کسی قسم کی جنگ کو جائز نہیں سمجھتے تھے اور اسے غداری اور بغاوت کا نام دیتے تھے، آپ ان لوگوں میں سے تھے جنہوں نے 1857 جنگ آزادی کو "غدر" اور "فساد" کا نام دیا، انہی لوگوں میں مرزا قادیانی اور اس کا خاندان بھی شامل تھا، اور چونکہ لدھیانہ کا یہ خاندان انگریزی حکومت کو غاصب جان کر اس کے خلاف لڑائی کو جہاد کہتا تھا اور انگریز کے خلاف بغاوت کو جائز سمجھتا تھا اس لیے مولانا بٹالوی کو ان پر پہلے سے غصہ تھا.

بہر حال اپنے اس ریویو میں مولانا بٹالوی نے ان حضرات کے فتوائے کفر کا ذکر ان الفاظ میں کیا:

"اور فریق دوم (لودھانوی مدعیان اسلام) اپنی تکفیر کی یہ وجہ پیش کرتے ہیں کہ ان الہامات میں مؤلف (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) نے پیغمبری کا دعوی کیا ہے اور اپنے آپ کو ان کمالات کا جو انبیاء سے مخصوص ہیں محل ٹھہرایا ہے اور ان آیات قرآنیہ کا جو خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور انبیائے سابقین کے خطاب میں وارد ہیں مورد نزول قرار دیا ہے..."

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحہ 172)

اس کے بعد مولانا بٹالوی نے مرزا کی کتاب براہین احمدیہ سے پوری 11 آیات قرآنیہ نقل کی ہیں (مثلاً:

"قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی" .. اور "انا اعطیناك الکوثر".. اور "یاأیها المدثر قم

فانذر".. اور "انا فتحنالك فتحاً مبينا" اور "يا آدم اسكن انت وزوجك الجنة" .. اور "يا عيسى اني متوفيك ورافعك الي" وغیرہ) جن کے بارے میں مرزا نے یہ لکھا تھا کہ یہ اس پر الہام ہوئی ہیں... آگے مولانا بٹالوی لکھتے ہیں:

"اس قسم کی بیسیوں آیات اور ہیں جس کے مورد نزول ہونے کا مؤلف کو دعوی ہے، علاوہ براں بہت سے عربی و انگریزی فقرات ایسے اس کتب میں درج ہیں جن سے مؤلف کا دعوی نبوت مترشح ہوتا ہے جیسے یہ فقرات (عربی زبان میں)..انت وجيه في حضرتي اخترتك لنفسي ... انا انزلناه قريباً من القاديان وبالحق انزلناه وبالحق نزل .. ان آیات وفقرات کو دیکھ کر فریق مکفر کو یہ خیال پیدا ہوا کہ مؤلف کتاب ان آیات قرآنی کا جو انبیاء کے شان وخطاب میں وارد ہیں اپنے آپ کو مخاطب ٹھہراتا ہے اور ان کمالات کا (جو ان آیات یا ان عربی فقرات میں مذکور اور وہ انبیاء سے مخصوص ہیں) محل ہونے کا مدعی ہے پھر اس کے دعوائے نبوت میں کیا کسر رہی" (آگے لکھا) "ان ان دلائل تکفیر و انکار کے علاوہ فریقین ان الہامات پر کئی اعتراضات بھی کرتے ہیں جن سے ان الہامات کا غلط اور نا قابل اعتبار ہونا ثابت ہو"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحات 172 تا 174)

قارئین محترم! مولانا بٹالوی نے جو کہ ان علماء لدھیانہ کے 1857 سے مخالف چلے آرہے تھے اپنے قلم سے مختصر طور پر ان وجوہات کا ذکر بھی کر دیا ہے جن کی وجہ سے ان علماء لدھیانہ نے مرزا کی تکفیر کی تھی، لہٰذا آج اگر کوئی یہ مطالبہ کرتا ہے کہ "علماء لدھیانہ نے کن وجوہات کی بناء پر مرزا کی تکفیر کی تھی" تو اسے مولانا بٹالوی کی مندرجہ بالا تحریر پڑھ لینی چاہیے۔

بہر حال یہ تو بات تھی 1884ء کی، اس کے بعد ایک وقت آیا کہ مولانا بٹالوی کو یہ احساس ہو گیا کہ انہوں نے مرزا قادیانی پر حسن ظن سے دھوکہ کھایا اور اس کی کتاب کے حق میں ریویو لکھ کر انہوں نے غلطی کی تھی، انہوں نے سر عام یہ اقرار بھی کیا کہ مرزا کی یہ کتاب "براہین احمدیہ" ان کتب میں سے ہے جو "مجموعہ کفریات" ہیں، اور براہین احمدیہ "جھوٹی لاف زنیوں" پر مشتمل بھی، مولانا کے الفاظ ہیں:

"اشاعة السنة نے جس قدر کادیانی کو اس کے سابق دعوائے نصرت اسلام کی نظر سے مسلمان جان کر اور اس کی کتاب براہین کی جھوٹی لاف زنیوں سچے وعدے سمجھ کر اس پر ریویو لکھ کر اونچا کیا تھا، اس سے وہ چند اسکے چھپے کفر کے ظاہر ہو جانے اور اس کی کتاب براہین کے مخفی الحادات کھل کھل جانے پر اسے نیچے گرادیا اور تحت الثری تک پہنچا دیا ہے. اکثر بلاد ہندوستان و پنجاب و بمبئی و مدراس وغیرہ کے گلی کوچہ میں اس کے کفریہ عقائد و مقالات کو شائع و مشتہر کر کے مسلمانوں کو بخوبی آگاہ کر دیا ہے کہ یہ شخص زندیق و ملحد ہے **اور اس کی تصانیف جن میں براہین کے فریب آمیز وذوالوجوہ عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں**".

**(اشاعة السنة، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8)**

اور انہی مولانا بٹالوی جنہوں نے اپنے ریویو میں مرزا اور اس کے الہامات کے بارے میں پہلے یوں لکھا تھا کہ :

"مؤلف براہین احمدیہ مخالف و موافق کے تجربے اور مشاہدے کے رو سے شریعت محمدیہ پر قائم و پرہیزگار اور صداقت شعار ہیں نیز شیطانی القا اکثر جھوٹ نکلتے اور الہامات مؤلف براہین احمد سے (انگریزی میں ہوں خواہ ہندی و عربی میں) آج تک ایک بھی جھوٹ نہیں نکلا (چنانچہ ان کے مشاہدہ کرنے والوں کا بیان ہے گو ہم کو ذاتی تجربہ نہیں ہوا) پھر وہ القاء شیطانی کیونکر ہو سکتا ہے"

**(اشاعة السنة، نمبر 9 جلد 7 صفحہ 284)**

لیکن بعد میں یہ لکھنے پر بھی مجبور ہوئے کہ:

"براہین کو ایک مدت سے جب سے کہ کادیانی اسلام سے مرتد ہو کر کفر بکنے لگ گیا ہے مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجہ الہامات کو احتلامات شیطانیہ و گوزہائے شتر (یعنی اونٹ کے پاد_ ناقل) جانتے ہیں".

**(اشاعة السنة، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203)**

غور فرمائیں! مولانا بٹالوی پر آخر کار یہ بات واضح ہو گئی کہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ مجموعہ خرافات و اباطیل ہے (اباطیل "باطل" کی جمع ہے جس کا معنی جھوٹ ہوتا ہے_ ناقل) اور اس کتاب میں مرزا نے جو الہامات درج کیے ہیں (جن کا 1884ء میں مولانا بٹالوی ہی نے پر زور دفاع کیا تھا) دراصل شیطانی احتلام ہیں اور ان کی حیثیت اونٹ کے پاد سے زیادہ نہیں.

اللہ کی رحمت ہو مولانا محمد حسین بٹالوی پر کہ انہوں نے کمال دیانت سے اپنی غلطی کا اعتراف کیا اور براہین احمدیہ کے حق میں لکھے اپنے ریویو کو خود ہی اپنی غلطی بتا دیا.

یہاں قابل غور یہ بات ہے کہ مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" کے متن میں تو بعد کوئی تبدیلی نہیں ہوئی تھی، نہ ہی مرزا نے بعد میں کوئی اضافہ ہی کیا تھا، کتاب تو وہی تھی جس پر 1884 میں مولانا بٹالوی نے ریویو لکھا تھا، ایک وقت آیا کہ مولانا بٹالوی ہی اسی کتاب کو "مجموعہ کفریات" اور اس میں درج انہی الہامات کو جن کا دفاع کبھی مولانا بٹالوی نے بڑی شد و مد کے ساتھ کیا تھا بلکہ یہ تک لکھا تھا کہ مرزا جیسے شریف آدمی پر شیطانی القاء نہیں ہو سکتا، خود ہی "شیطانی احتلامات" کے لفظ سے یاد کرنے لگے، اور اسی کتاب کو اب وہ "مجموعہ خرافات و اباطیل و مجموعہ کفریات" قرار دینے لگے.. تو مولانا بٹالوی کا کون سا موقف اور کون سا بیان درست سمجھا جائے گا؟ ظاہر ہے بعد والا بیان ہی مستند سمجھ جائے گا، لہٰذا مولانا بٹالوی کے اس بعد والے بیان کے بعد بھی مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے بارے میں یہ کہنا کہ اس میں تو کوئی کفریہ بات نہ تھی، اس میں تو کوئی قابل اعتراض عبارت نہ تھی لہٰذا مولانا کا اس کتاب کے حق میں لکھا ریویو بالکل درست تھا.... ان سب باتوں کی کوئی حیثیت نہیں رہتی، کیونکہ جن مولانا بٹالوی کے دفاع میں یہ باتیں کہی جاتی ہیں وہ خود بقلم خود اپنے ریویو کو اپنی غلطی تسلیم کر چکے اور وہ خود براہین احمدیہ کو "مجموعہ کفریات" سمجھی جانے والی کتابوں میں شمار کر چکے، اور نہ ہی یہ ہی انصاف ہے کہ مولانا کے اپنے ریویو سے براءت کے بعد اس ریویو کو لے کر مولانا بٹالوی پر کوئی اعتراض کیا جائے اور انہیں طعن و تشنیع کا نشانہ بنایا جائے، کیونکہ وہ بھی آخر انسان تھے، پہلے انہیں مرزا پر حسن ظن تھا تو انہوں نے اسی حسن ظن سے دھوکہ کھایا، پھر جب ان پر اصل حقیقت کھلی تو انہوں نے اپنی غلطی کا اعتراف کیا.

اب ہم مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" سے چند اقتباسات اور مرزا قادیانی کے (بزعم خود) چند الہامات پیش کرتے ہیں تاکہ قارئین کو معلوم ہو سکے کہ اس کتاب میں کیا کیا کفریات ہیں.

-----------

مرزا قادیانی نے اس کتاب (براہین احمدیہ) میں (بزعم خود) اپنے اوپر ہونے والے جو عربی، اردو، فارسی اور انگریزی الہامات درج کیے ان کا مفصل انڈکس مع نمبر صفحات آپ کو "براہین احمدیہ" کے پہلے چار حصوں پر مشتمل مجموعہ کتب "روحانی خزائن" جلد اول کے آخر میں ملے گا... ان پر ایک نظر ڈال لی جائے، ان عربی الہامات میں سے اکثر قرآنی آیات ہیں جن میں خطاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کیا گیا تھا یا دوسرے انبیاء علیہم السلام کو... اور مرزا نے اس دعوے کے ساتھ یہ الہام درج کیے کہ انہی آیات میں اسے بھی خطاب کیا گیا ہے.

مثال کے طور پر مرزا قادیانی نے (بزعم خود) اپنے اوپر ہونے والے جو عربی الہام درج کیے ہیں، ذیل میں ان میں سے چند نقل کیے جاتے ہیں:

- لتنذر قوماً ما انذر آباؤهم
- قل اني أمرتُ وأنا أول المؤمنين (اس کے آگے یہیں مرزا نے عربی میں اس الہام کی تشریح یوں کی ہے: اي أول تائب الى الله بأمر الله في هذا الزمان أو أول من يؤمن بهذا الأمر ... یعنی اس زمانے میں اللہ کی طرف سب سے پہلا متوجہ ہونے والا یا اس امر پر سب سے پہلا ایمان لانے والا).
- قل جاء الحق وزهق الباطل ان الباطل كان زهوقاً
- هو الذي أرسل رسوله بالهدى ودين الحق ليظهره على الدين كله
- قل ان كنتم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله
- ولا تقولنّ لشيء اني فاعل ذلك غداً.
- اذا جاء نصر الله والفتح.
- قل ان افتريته فعلي اجرامي.
- ولن ترضى عنك اليهود ولا النصارى.
- وقل رب ادخلني مدخل صدق.
- وما كان الله ليعذبهم وأنت فيهم (اس کی تشریح عربی میں کی ہے جس کا ترجمہ ہے کہ: اللہ ان پر کامل عذاب نہیں دے گا جب تک تو ان کے اندر رہے گا).

- انا فتحنا لك فتحاً مبيناً.
- يا أيها المدثر قم فأنذر.
- وداعياً الى الله وسراجاً منيراً.
- ما رميت اذ رميت ولكن الله رمى.
- سبحان الذي اسرى بعبده
- لعلك باخع نفسك.
- انما انت مذكر.
- محمد رسول الله والذين معه اشداء على الكفار رحماء بينهم.
- الم نشرح لك صدرك.
- انا اعطيناك الكوثر.
- اني متوفيك ورافعك الي.
- لا تخف انك أنت الاعلى.
- قل ان كنتم تحبون الله فاتبعوني.
- وجئنا بك على هؤلاء شهيدا.
- وما أرسلناك الا رحمة للعالمين.
- وما كان الله ليعذبهم وأنت فيهم.
- يا مريم اسكن انت وزوجك الجنة.

نوٹ: یہ تمام آیات قرآنیہ یا آیات قرآنیہ میں کے الفاظ ہیں، جن کے بارے میں مرزا کا دعوی ہے کہ یہ اس پر بھی بطور الہام نازل ہوئے، ظاہر ہے اگر یہ آیات مرزا پر بھی بطور الہام نازل ہوئیں تو ان میں مخاطب بھی وہی ہوگا۔

اس کے علاوہ کچھ مزید عربی الہام ملاحظہ فرمائیں؟

- **یا احمد بارك الله فيك** (اے احمد اللہ تیرے اندر برکت دے)
- **اخترتك لنفسي** (میں نے تجھے اپنی ذات کے لیے چن لیا)
- **اشکر نعمتني رأيت خديجتي** (تم میرے نعمت کا شکر ادا کر، تو نے میری خدیجہ کو دیکھ لیا)
- **أنت فيهم بمنزلة موسى** (تو ان کے اندر موسی کی مانند ہے)
- **أنت مرادي ومعي** (تو مراد ہے اور میرے ساتھ ہے)
- **أنت معي وأنا معك** (تو میرے ساتھ ہے اور میں تیرے ساتھ ہوں)
- **أنت مني بمنزلة توحيدي وتفريدي** (تم میرے نزدیک میری توحید اور میری تفرید کی مانند ہے)
- **أنت مني بمنزلة لا يعلمها الخلق** (تیرا مرتبہ میرے نزدیک ایسا ہے کہ جو مخلوق نہیں جانتی)
- **انا انزلناه قريباً من القاديان** (ہم نے اسے قادیان کے قریب نازل کیا)
- **خلقتُ لك ليلاً ونهارا** (میں نے تیرے لیے رات اور دن تخلیق کیے)
- **ربنا عاج** (ہمارا رب عاجی ہے)
- **سرك سري** (تیرا راز، میرا راز ہے)
- **نحمدك ونصلي** (ہم تیری حمد بیان کرتے ہیں اور تجھ پر صلوۃ بھیجتے ہیں)
- **يحمدك الله من عرشه** (اللہ اپنے عرش سے تیری تحریف کرتا ہے)
- **اني معك وكن معي اينما كنت** . (میں تیرے ساتھ ہوں تو جہاں بھی ہو میرے ساتھ رہ)
- **ينصرك رجال نوحي اليهم من السماء** . (تیری نصرت ایسے آدمی کریں گے جن کی طرف ہم آسمان سے وحی کرتے ہیں)
- **ولو كان الايمان معلقاً بالثريا لناله** . (اگر ایمان ثریا ستارے پر بھی ہو تو وہ اسے پالے گے)
- **يا احمد فاضت الرحمة على شفتيك**. (اے احمد! تیرے ہونٹوں پر رحمت جاری ہے)
- **انك بأعيننا يرفع الله ذكرك** . (تو ہماری نگرانی میں ہے اللہ تیرا ذکر بلند کرے گا)

- ونظرنا اليك وقلنا يا نار كوني برداً وسلاماً على ابراهيم .(ہم نے تیری طرف دیکھا اور کہا کہ اے آگ ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی والی ہو جا)
- واتل عليهم ما أوحي اليك من ربك. (ان پر اس کی تلاوت کرو جو تجھ پر تیرے رب کی طرف سے وحی کیا گیا ہے).
- اصحاب الصفة وما أدراك ما أصحاب الصفة ترى أعينهم تفيض من الدمع يصلون عليك . (اصحاب صفہ، اور تجھے کیا معلوم اصحاب صفحہ کیا ہیں؟ تو دیکھتا ہے کہ ان کی آنکھوں سے آنسو بہتے ہیں وہ تجھ پر صلوۃ بھیجتے ہیں.
- واني فضلتك على العالمين (میں نے تجھے تمام جہانوں پر فضیلت دی)
- يحمدك الله من عرشه (اللہ اپنے عرش سے تیری حمد کرتا ہے)

مرزا قادیانی نے ایک فریب دینے کی بھی کوشش کی ہے، چونکہ اس کے ان الہامات میں ایسی آیات بھی تھیں جن سے قرآن کریم میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کیا گیا ہے اور مرزا نے یہی آیات اپنے الہام بنا کر لکھیں، اب اعتراض ہوتا تھا کہ مرزا نے وہ آیات اپنے بارے میں لکھ دیں جن میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب تھا، تو مرزا نے اپنے آپ کو "ظلی" رسول ثابت کرتے ہوئے یہ لکھا:

"حقیقت میں مرجع تام ان تمام تعریفوں کا اور مصدر کامل ان تمام برکات کا رسول کریم ہی ہوتا ہے اور حقیقی اور کامل طور پر وہ تعریفیں اسی کے لائق ہوتی ہیں، اور وہی ان کا مصداق اتم ہوتا ہے، مگر چونکہ متبع سنن آں سرور کائنات کا اپنے غایت اتباع کے جہت سے اس شخص نورانی کے لئے جو وجود باجود حضرت نبوی ہے مثل ظل کے ٹھہر جاتا ہے اس لئے جو کچھ اس شخص مقدس میں انوار الٰہیہ پیدا اور ہویدا ہیں، اس کے ظل میں بھی نمایاں اور ظاہر ہوتے ہیں....الخ"

(براہین احمدیہ حصہ سوم، رخ جلد1 صفحہ 269 حاشیہ در حاشیہ)

قارئین محترم! اگر غور کیا جائے تو اس تحریر میں مرزا نے اپنا "ظل و بروز" والا دجل و فریب سے بھرپور فلسفہ ہی بیان کیا ہے جو وہ بعد میں پوری زندگی بیان کرتا رہا اور یہی کہتا رہا کہ میں نے چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کامل اتباع و پیروی کی ہے اس لیے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ظل بن گیا، اور اصل نبوت تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی ہے، میں الگ سے کوئی نبی نہیں بلکہ میں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی ظل اور عکس ہوں.. وغیرہ من الخرافات.

اسی کتاب میں مرزا نے اپنے کچھ اردو، فارسی اور انگریزی الہامات بھی درج کیے ہیں جن میں :

- قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں.
- دنیا میں ایک نذیر آیا پر دنیا سے ان کو قبول نہ کی.
- آئی ایم بائی عیسی.
- آئی لو یو.
- گاڈ اس کمنگ بائی ہز آرمی.

جیسے الہام بھی ہیں.

----------

قارئین محترم! گزشتہ قسط میں ہم نے مرزا قادیانی کی اولین کتاب "براہین احمدیہ" حصہ اول تا چہارم (روحانی خزائن جلد 1) میں درج ان الہامات پر نظر ڈالی تھی جن کے بارے میں مرزا قادیانی نے یہ دعوی کیا تھا کہ یہ الہام مجھے ہوئے ہیں، ہم نے یہ بھی عرض کیا تھا کہ "براہین احمدیہ" میں درج مرزا کے الہامات کی مکمل فہرست یا انڈکس روحانی خزائن کے قادیانی مرتبین نے اس کی جلد اول کے آخر میں دے دی ہے وہ دیکھ لی جائے.

اب سوال یہ باقی رہ گیا ہے کہ خود مرزا قادیانی، جس نے اپنی کتاب میں یہ الہامات درج کیے ہیں اس نے اپنے ان الہامات کی تشریح کیا کی؟ اور اس نے ان الہامات سے کیا معنی مراد لیا؟؟ اس پر ہم بعد میں بات کریں گے، پہلے اسی "براہین احمدیہ" سے چند مزید حوالے ملاحظہ فرمائیں، مرزا قادیانی نے اپنے اوپر ہونے والا ایک الہام یہ بھی لکھا تھا: "انت فیهم بمنزلة موسى.. تو ان میں بمنزلہ موسی کے ہے" (رخ 1 صفحہ 605 حاشیہ در حاشیہ)، اس کی تشریح کرتے ہوئے اس نے لکھا:

"... الہام متذکرہ بالا میں اس عاجز کی تشبیہ حضرت موسی سے دی گئی ہے، اور یہ تمام برکات حضرت سید الرسل کے ہیں جو خداوند کریم اس کی عاجز امت کو اپنے کمال لطف اور احسان سے ایسے ایسے مخاطبات شریفہ سے یاد فرماتا ہے".

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 607 حاشیہ در حاشیہ)

یعنی مرزا قادیانی بتا رہا ہے کہ اللہ نے اسے حضرت موسی علیہ السلام کے ساتھ تشبیہ دی ہے، لیکن اس میں میرا کوئی کمال نہیں، بلکہ یہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی برکت ہے کہ اللہ کی امت کے لوگوں کو ایسے خطابات سے یاد فرماتا ہے.. اگر غور کیا جائے تو یہی وہ "ظلی بروزی نبوت" والا فلسفہ ہے، جو بعد میں مرزا نے بیان کیا، جس کا مفہوم یہ ہے کہ "میری نبوت کوئی الگ نبوت نہیں ہے، بلکہ یہ دراصل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی نبوت ہے، اور مجھے جو کچھ ملا ہے وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کا ہی نتیجہ ہے".

پھر اسی براہین احمدیہ میں مرزا قادیانی نے اپنے اوپر ہونے والے کچھ الہامات یہ بھی لکھے:

"لعلك باخع نفسك الا يكونوا مؤمنين . لا تقف ما ليس لك به علم. ولا تخاطبني في الذين ظلموا انهم مغرقون. يا ابرهيم اعرض عن هذا انه عبد غير صالح. انما أنت مذكر وماأنت

**علیھم بمسیطر** . . (اور مرزا نے خود ان کا ترجمہ یوں کیا) "کیا تو اسی غم میں اپنے تئیں ہلاک کردے گا کہ یہ لوگ کیوں ایمان نہیں لاتے، جس چیز کا تجھے علم نہیں اس کے پیچھے مت پڑ، اور ان لوگوں کے بارے میں جو ظالم ہیں میرے ساتھ مخاطبت مت کر وہ غرق کیے جائیں گے. اے ابراہیم! اس سے کنارہ کر یہ صالح آدمی نہیں. تو صرف نجات دھندہ ہے ان پر داروغہ نہیں"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 608 حاشیہ در حاشیہ)

قارئین محترم! یہ سب الفاظ (جملہ "**انه عبد غير صالح**" کو چھوڑ کر) قرآنی آیات ہیں اور قرآن کریم میں ان آیات میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خطاب کیا گیا ہے، لیکن مرزا قادیانی اس کے متصل بعد لکھتا ہے:

"یہ چند آیات جو بطور الہام القاء ہوئی ہیں (یعنی مرزا قادیانی کو_ناقل) بعض خاص لوگوں کے حق میں ہیں"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 608 حاشیہ در حاشیہ)

قارئین محترم! غور فرمائیں، مرزا اسی کتاب میں لکھ رہا ہے کہ یہ آیات اس پر بطور الہام القاء ہوئی ہے یعنی ان میں مخاطب وہ ہے، اور یہ مرزا کے وقت کے بعض لوگوں کے حق میں ہیں.

اسی طرح مرزا قادیانی نے ایک جگہ حضرت عیسی علیہ السلام کے بارے میں قرآن کریم میں موجود آیت کریمہ "**اذ قال الله يا عيسى اني متوفيك ورافعك الي**. . " کے بارے میں لکھا کہ یہ آیت مجھ پر بطور الہام نازل ہوئی ہے، اور اس کے بعد اردو میں اس کا ترجمہ یوں کیا:

"اے عیسی میں تجھے کامل اجر بخشوں گا اور یا وفات دوں گا، اور اپنی طرف اٹھاؤں گا یعنی رفع درجات کروں گا یا دنیا سے اپنی طرف اٹھاؤں گا اور تیرے تابعین کو ان پر جو منکر ہیں قیامت تک غلبہ بخشوں گا یعنی تیرے ہم عقیدہ اور ہم مشربوں کو حجت اور برہان اور برکات کی رو سے دوسرے لوگوں پر قیامت تک فائق رکھوں گا"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 664 و 665 حاشیہ در حاشیہ)

اور پھر مرزا نے صراحت کے ساتھ اس کے متصل بعد لکھا:

"اس جگہ عیسی کے نام سے یہی عاجز (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) مراد ہے"

(حوالہ بالا)

غور فرمائیں! قرآن کریم میں اس آیت کریمہ میں حضرت عیسی ابن مریم علیہما السلام کو خطاب کیا گیا ہے، لیکن مرزا کے بقول بعینہٖ وہی آیت اس پر بھی الہام ہوئی لیکن اس الہام میں "عیسی" سے مراد وہ یعنی مرزا قادیانی ہے.

یاد رہے مرزا اس سے پہلے اسی کتاب میں انتہائی چالاکی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے آپ کو "مثیل مسیح" یا "روحانی طور پر مسیح" لکھ چکا تھا، ملاحظہ فرمائیں:

".... چونکہ اس عاجز (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) کو حضرت مسیح سے مشابہت تامہ ہے اس لئے خداوند کریم نے مسیح کی پیش گوئی میں ابتدا سے اس عاجز کو بھی شریک رکھا ہے یعنی حضرت مسیح پیش گوئی متذکرہ بالا کا ظاہری اور جسمانی طور پر مصداق ہے اور یہ عاجز روحانی اور معقولی طور اس کا محل اور مورد ہے یعنی روحانی طور پر اسلام کا غلبہ جو حجج قاطعہ اور براہین ساطعہ پر موقوف ہے اس عاجز کے ذریعہ سے مقدر ہے".

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 594)

نوٹ ضروری: اوپر جو حوالہ دیا گیا، اسی جگہ مرزا قادیانی نے اس بات کا اقرار کیا تھا کہ حضرت مسیح علیہ السلام نے جسمانی طور پر دنیا میں دوبارہ نازل ہونا ہے، عام مسلمان اس حوالے کو صرف اسی حد تک لیتے ہیں، لیکن انہیں غور کرنا چاہیے کہ مرزا نے اصل دھوکہ اگلے الفاظ میں دیا ہے، وہ حضرت مسیح علیہ السلام کے جسمانی طور پر دوبارہ نزول کا اقرار کرنے کے ساتھ اپنے آپ کو "روحانی" اور "بروزی" مسیح لکھ گیا اور یہ بھی لکھ گیا کہ آیت "**لیظھرہ علی الدین کلہ**" میں بیان کردہ غلبہ دین اسلام کی پیش گوئی اس عاجز (یعنی مرزا قادیانی) کے ذریعے پوری ہوگی.

آگے پڑھیں، مرزا قادیانی نے سورۃ الصّف کی آیت "**واللہ متم نورہ**" (اور اللہ اپنے نور کی تکمیل کرکے رہے گا_ناقل) کے بارے میں اسی کتاب میں لکھا:

"نیز آیت ..واللہ متم نورہ.. کا روحانی طور پر مصداق یہ عاجز ہے، اور خدائے تعالی ان دلائل و براہین کو اور ان سب باتوں کو کہ جو اس عاجز نے مخالفوں کے لئے لکھی ہیں خود مخالفوں تک پہنچا دے گا اور ان کا عاجز اور لاجواب اور مغلوب ہونا دنیا میں ظاہر کر کے مفہوم آیت متذکرہ بالا کا پورا کر دیگا"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 597 حاشیہ در حاشیہ)

اپنی اس بات کی تائید خود مرزا نے بعد میں اپنی کتاب "ازالہ اوہام" میں اس طرح کی تھی:

"اس عاجز نے جو مثیل مسیح ہونے کا دعوی کیا ہے جس کو کم فہم لوگ مسیح موعود خیال کر بیٹھے ہیں، یہ کوئی نیا دعوی نہیں جو آج ہی میرے منہ سے سنا گیا ہو، بلکہ یہ وہی پرانا الہام ہے جو میں نے خدائے تعالی سے پا کر براہین احمدیہ کے کئی مقامات پر بتصریح درج کر دیا تھا جس کے شائع کرنے پر سات سال بھی کچھ زیادہ عرصہ گزر گیا ہوگا.."

(ازالہ اوہام، رخ 3 صفحہ 192)

بلکہ آگے یہیں مرزا نے مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کا ذکر کرتے ہوئے لکھا کہ:

" تعجب ہے کہ مولوی ابو سعید محمد حسین بٹالوی اپنے رسالہ اشاعۃ السنۃ نمبر 6 جلد سات میں جس میں براہین کا ریویو لکھا ہے ان تمام الہامات کی اگرچہ ایمانی طور پر نہیں مگر امکانی طور پر تصدیق کر چکے اور بدل و جان مان چکے ہیں"

(ازالہ اوہام، رخ 3 صفحہ 192)

اب یہ دیکھیں، مرزا قادیانی کیا لکھتا ہے:

"اور سوچنے سے ظاہر ہوگا کہ میرے دعوائے مسیح موعود ہونے کی بنیاد انہی الہامات سے پڑی ہے (یعنی براہین احمدیہ میں درج الہامات_ ناقل) اور انہی میں خدا نے میرا نام عیسی رکھا اور جو مسیح موعود کے حق میں آیتیں تھیں وہ میرے حق میں بیان کر دیں، اگر علماء کو خبر ہوتی کہ ان الہامات سے تو اس شخص کا مسیح ہونا ثابت ہوتا ہے تو وہ کبھی ان کو قبول نہ کرتے"

(اربعین نمبر 2، رخ 17 صفحہ 369)

مرزا قادیانی نے اپنی کتاب براہین احمدیہ میں اپنے اوپر ہونے والا ایک الہام یوں لکھا تھا (یہ سورۃ الفتح کی ایک آیت ہے_ ناقل) : "محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم" (براہین احمدیہ،

رخ 1 صفحہ 616 حاشیہ در حاشیہ)، اس الہام کا ذکر کرتے ہوئے اس نے بعد اسی براہین احمدیہ کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا کہ: "اس وحی الہی میں میرا نام محمد بھی رکھا گیا اور رسول بھی"

(ایک غلطی کا ازالہ، رخ 18 صفحہ 207)

اسی طرح اسی "براہین احمدیہ" کا پانچواں حصہ جب کئی سال بعد مرزا نے لکھا تو اس میں اس نے لکھا:

"اس جگہ یہ بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ خدا تعالی نے میرا نام عیسی ہی نہیں رکھا بلکہ ابتدا سے انتہا تک جس قدر انبیاء علیہم السلام کے نام تھے وہ سب میرے نام رکھ دیئے گئے، چنانکہ براہین احمدیہ حصص سابقہ (یعنی حصہ اول تا چہارم کو سنہ 1880ء تا 1884ء شائع ہوئے_ناقل) میں میرا نام آدم رکھا ہے جیسا کہ اللہ تعالی فرماتا ہے.. **اردتُ ان أستخلف فخلقتُ آدم..** دیکھو براہین احمدیہ حصص سابقہ صفحہ 492 (رخ جلد 1 صفحہ 585 حاشیہ در حاشیہ_ناقل) پھر دوسری جگہ فرماتا ہے.. **سبحن الذي أسرى بعبده ليلاً خلق آدم فأكرمه ..** دیکھو براہین احمدیہ حصص سابقہ صفحہ 504 (رخ جلد 1 صفحہ 600 و 601_ناقل) دونوں فقروں کے معنی یہ ہیں کہ میں نے ارادہ کیا کہ اپنا خلیفہ بناؤں سو میں نے آدم کو پیدا کیا یعنی اس عاجز کو (عاجز سے مراد مرزا قادیانی_ناقل)".

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 112)

پھر مرزا نے یہ بھی لکھا کہ:

"اسی طرح براہین احمدیہ کے حصص سابقہ میں خدا تعالی نے میرا نام نوح بھی رکھا ہے اور میری نسبت فرمایا ہے.. **ولا تخاطبني في الذين ظلموا انهم مغرقون ..** یعنی میری آنکھوں کے سامنے کشتی بنا اور ظالموں کی شفاعت کے بارے میں مجھ سے بات نہ کر کہ میں ان کو غرض کروں گا".

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 113)

پھر مرزا نے لکھا کہ:

"اسی طرح براہین احمدیہ حصص سابقہ میں میرا نام ابراہیم بھی رکھا گیا ہے جیسا کہ فرمایا ہے.. **سلام على ابراهيم..** (دیکھو براہین احمدیہ صفحہ 558) (رخ جلد 1 صفحہ 666_ناقل) یعنی اے ابراہم تجھ پر سلام".

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 114)

نیز مرزا نے یہ بھی لکھا کہ :

"ایسا ہی براہین احمدیہ کے حصص سابقہ میں میرا نام موسی رکھا گیا"

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 116)

اور یہ بھی مرزا قادیانی نے لکھا کہ :

"اسی طرح خدا نے براہین احمدیہ حصص سابقہ میں میرا نام داوود بھی رکھا جس کی تفصیل عنقریب اپنے موقع پر آئے گی، ایسا ہی براہین احمدیہ کے حصص سابقہ میں خدا تعالی نے میرا نام سلیمان بھی رکھا"

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 116)

یہاں تک کہ مرزا نے یہ بھی لکھا کہ :

"ایسا ہی براہین احمدیہ کے حصص سابقہ میں خدا تعالی نے میرا نام احمد اور محمد بھی رکھا" .

(براہین احمدیہ پنجم، رخ 21 صفحہ 116)

نوٹ : ملاحظہ فرمائیں ! مرزا قادیانی نے یہ باتیں اپنی اولین کتاب "براہین احمدیہ حصہ اول تا چہارم" کے حوالے سے ہی لکھی ہیں، یعنی وہ خود اس بات کا اقراری ہے کہ براہین احمدیہ کے ان چار حصوں میں درج اس کے ان الہامات سے جو مرزا پر کفر کا فتویٰ لگانے والوں نے سمجھا وہی مرزا کی مراد تھی .

قارئین محترم ! مرزا قادیانی تو اپنا "ظلی و بروزی" طور پر محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کے فلسفہ کی طرف اپنی اسی کتاب "براہین احمدیہ" میں اشارہ کر دیا تھا، غور فرمائیں :

"..... اے طالب حق .. ارشدک اللہ .. تم متوجہ ہو کر اس بات کو سنو کہ خداوند کریم نے اس غرض سے کہ تا اس رسول مقبول کی برکتیں ظاہر ہوں اور تا ہمیشہ اس کے نور اور اس کی قبولیت کی کامل شعاعیں مخالفین کو ملزم اور لاجواب کرتی رہیں، اس طرح پر اپنی کمال حکمت اور رحمت سے انتظام کر رکھا ہے کہ بعض افراد امت محمدیہ کو جو کمال عاجزی اور تذلل سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت اختیار کرتے ہیں اور خاکساری کے آستانہ پر پڑ کر بالکل اپنے نفس سے گئے گذرے ہوتے ہیں، خدا ان کو فانی اور ایک مصفا شیشہ کی طرح پا کر اپنے رسول مقبول کی برکتیں ان کے وجود بے نمود کے ذریعہ سے ظاہر کرتا ہے اور جو کچھ من جانب اللہ ان کی تعریف کی جاتی ہے یا کچھ آثار اور برکات اور آیات ان

سے ظہور پذیر ہوتی ہیں حقیقت میں مرجع تام ان تمام تعریفوں کا اور مصدر کامل ان تمام برکات کا رسول کریم ہی ہوتا ہے اور حقیقی اور کامل طور پر وہ تعریفیں اسی کے لائق ہوتی ہیں، اور وہی ان کا مصداق اتم ہوتا ہے، مگر چونکہ متبع سنن آں سرور کائنات کا اپنے غایت اتباع کے جہت سے اس شخص نورانی کے لئے جو وجود باجود حضرت نبوی ہے مثل ظل کے ٹھہر جاتا ہے اس لئے جو کچھ اس شخص مقدس میں انوار الٰہیہ پیدا اور ہویدا ہیں، اس کے ظل میں بھی نمایاں اور ظاہر ہوتے ہیں....الخ"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 268و269 حاشیہ در حاشیہ)

کیا یہ وہی "ظلی بروزی" نبوت کا فلسفہ نہیں جو اس کے بعد مرزا قادیانی پوری زندگی چھانٹتا رہا؟.

اب آیئے اسی کتاب "براہین احمدیہ" میں مرزا کے قلم سے لکھی چند مزید باتوں پر نظر ڈالتے ہیں، حضرت عیسی علیہ السلام پر نازل ہونے والی کتاب "انجیل" کی تعلیم کے بارے میں مرزا قادیانی نے ایک جگہ لکھا:

"اس تعلیم کو کامل خیال کرنا بھی بھاری غلطی ہے ایسی تعلیم ہرگز کامل نہیں ہو سکتی"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 427 حاشیہ در حاشیہ)

اور دو صفحے بعد یہ موشگافی لکھ ماری کہ :

"حضرت مسیح تو انجیل کی تعلیم کو ناقص کی ناقص ہی چھوڑ کر آسمانوں پر جا بیٹھے اور ایک عرصہ تک وہی ناقص کتاب لوگوں کے ہاتھوں میں رہی"

(براہین احمدیہ، رخ 1 صفحہ 429 حاشیہ در حاشیہ)

قارئین محترم! اللہ تعالی نے جو بھی شریعت یا کتاب نازل نازل فرمائی، وہ شریعت اور کتاب جن کے لیے نازل کی گئی ان کے لیے وہ کامل شریعت اور کامل کتاب ہی تھی، لہٰذا مرزا قادیانی کا انجیل کی تعلیم کو "ناقص" کہنا اور حضرت عیسی علیہ السلام پر یہ طنز کرنا کہ "وہ تو انجیل کی تعلیم کو ناقص چھوڑ کر آسمانوں پر جا بیٹھے" کسی بھی طرح درست نہیں اور اس میں اللہ کے ایک برگزیدہ نبی اور اللہ ہی کی طرف سے نازل کی گئی ایک کتاب کی کھلی توہین ہے بلکہ

اگر غور کیا جائے تو یہ اس نبی اور اس پر کتاب نازل کرنے والی ذات کی توہین ہے کہ اس نے ایک ناقص کتاب نازل فرمائی. العیاذ باللہ.

الغرض! بتانا یہ مقصود ہے کہ مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" میں ایسی خرافات جب سامنے آئیں تو علماء لدھیانہ (خاندان مولانا عبدالقادر لدھیانوی تلمیذ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہما اللہ) نے مرزا قادیانی کی اصلیت بھانپ لی اور اس کے خلاف کفر کا فتویٰ جاری کر دیا اور یہ بات ہے سنہ 1884ء کی، جبکہ کچھ دوسرے علماء ایسے بھی تھے (جو مرزا قادیانی کو زیادہ نہیں جانتے تھے اور نہ ہی انہوں نے اس کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی تھی، جس کا حوالہ آگے آرہا ہے) احتیاط کے پیش نظر فتوائے کفر دینے سے اجتناب کیا لیکن اسے "لادین" انہوں نے بھی کہا، انہوں نے نہ تو مرزا قادیانی کی اس کتاب کی تائید میں کوئی تبصرہ لکھ کر شائع کیا اور نہ ہی وہ کمر کس کر مرزا قادیانی کے دفاع میں میدان میں آئے، اور بعد میں جب مرزا قادیانی نے خود یہ اقرار کرلیا کہ علماء لدھیانہ نے جو میری اس کتاب سے سمجھا اس کا مطلب وہی تھا تو پھر علماء لدھیانہ کی رائے کا صحیح ہونا ثابت بھی ہوگیا اور یہ بات ظاہر ہو گئ کہ مرزا قادیانی کی عبارت کی جو تاویلیں اس وقت علماء کے پیش نظر تھیں وہ درست نہ تھیں.

مولانا ابوالقاسم رفیق دلاوی (رح) نے مولانا رشید احمد گنگوہی (رح) اور مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کی علماء لدھیانہ کے ساتھ ہوئی بحث کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

" مولانا یعقوب نے فرمایا کہ میں غلام احمد کو اپنی تحقیق میں ایک آزاد خیال لامذہب جانتا ہوں، اور چونکہ آپ (یعنی علماء لدھیانہ۔ناقل) قریب الوطن ہونے کی وجہ سے اس کے تمام حالت سے بخوبی واقف ہیں اس کی کی تکفیر سے منع نہیں کرتا، اس کے علاوہ آپ نے اس شخص کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی ہے اور میں نے اور مولانا رشید احمد صاحب نے اس کتاب کا مطالعہ نہیں کیا".. (آگے لکھا ہے کہ) .."بہر حال مولانا گنگوہی نے فرمایا کہ مولانا یعقوب ہم سب میں بڑے ہیں، جو کچھ یہ فرمائیں گے مجھے بسر و چشم قبول ہوگا"

(رئیس قادیان، صفحہ 379، 380)

معلوم ہوا کہ، جب علماء لدھیانہ نے اس مسئلہ میں مولانا رشید احمد گنگوہی سے بات چیت کی تو انہوں نے مولانا یعقوب نانوتوی کو اپنا بڑا بنا کر انہیں ان کے پاس بھیج دیا کہ جو وہ کہیں گے میں اسے قبول کرونگا، اور مولانا یعقوب نانوتوی نے علماء لدھیانہ کے ساتھ بات چیت کے بعد یہ فرمایا کہ "میری نظر میں مرزا غلام احمد ایک آزد خیال لامذہب شخص ہے، چونکہ آپ مرزا کے قریب علاقے کے ہیں اور آپ اسے اچھی طرح جانتے ہیں، نیز آپ نے اس کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی ہے جبکہ نہ میں نے پڑھی ہے اور نہ ہی مولانا رشید احمد نے پڑھی ہے اس لئے میں آپ حضرات کو اس کی تکفیر سے منع بھی نہیں کرتا... اس کے بعد نہ ہی مولانا رشید احمد گنگوہی نے اور نہ ہی مولانا یعقوب نانوتوی نے مرزا قادیانی کے حق اور تائید میں کوئی کتابچہ لکھا اور نہ ہی اس کی وکالت کی، وہ ایک "آزاد خیال لامذہب" کا دفاع کر بھی کیسے سکتے تھے؟.

یاد رہے! اس بات کا کو سراغ نہیں ملتا کہ علماء لدھیانہ نے بھی یہ وعدہ کیا تھا کہ جو مولانا یعقوب نانوتوی کہیں گے ہم بھی وہی مان لیں گے، یہ بات صرف مولانا رشید احمد گنگوہی نے اپنے بارے میں فرمائی تھی، اور نہ ہی علماء لدھیانہ نے مولانا یعقوب نانوتوی صاحب کے ساتھ بات چیت کے بعد اپنا موقف ترک کیا تھا، بلکہ وہ مسلسل اسی پر قائم رہے تھے، اور مولانا یعقوب نانوتوی نے بھی انہیں فرمایا تھا کہ "میں آپ کو مرزا کی تکفیر سے منع نہیں کرتا".

اس وقت مرزا قادیانی کے خلاف فتوائے تکفیر کی مخالفت کرنے والے ایک عالم مولانا محمد حسین بٹالوی بھی تھے، ان کی رائے بھی یہی تھی کہ مرزا کی ان عبارات والہامات کی تاویل ممکن ہے لہٰذا میری رائے میں فتوائے تکفیر نہیں بنتا، لیکن انہوں نے دوسرے علماء کے برعکس باقاعدہ مرزا قادیانی کے دفاع اور اس کی کتاب کے حق میں اپنے ماہوار رسالہ "اشاعۃ السنۃ کی جلد 7 کے پانچ نمبروں میں ایک مفصل تبصرہ لکھ ڈالا جس میں ان علماء پر سخت تنقید بھی کی جنہوں نے مرزا پر کفر کا فتویٰ لگایا تھا، بلکہ مولانا نے یہ بھی لکھ دیا کہ ان علماء کے اس فتوے کی اصل وجہ یہ ہے کہ وہ انگریز کے خلاف جہاد کو جائز سمجھتے ہیں، اور چونکہ مرزا نے انگریز کے خلاف جہاد اور اس کے خلاف بغاوت کو غلط کہا ہے اس لیے انہوں نے اس کے خلاف یہ فتویٰ دیا ہے، بس حکومت وقت کے خوف سے چونکہ وہ یہ وجہ بیان نہیں کر سکتے اس لیے انہوں نے بظاہر براہین احمدیہ کی عبارات کو سامنے رکھا ہے.

حتی کہ مولانا بٹالوی مرحوم نے اسی حسن ظن کی بناء پر مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے بارے میں یہ تک لکھ دیا تھا کہ :

"ہماری رائے میں یہ کتاب اس زمانہ میں اور موجودہ حالت کی کی نظر سے ایسی کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں تالیف نہیں ہوئی اور آئندہ کی خبر نہیں لعل اللہ یحدث بعد ذلک امرا، اور اس کا مؤلف بھی اسلام کی مالی و جانی و قلمی و لسانی و وقالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں میں کم ہی پائی گئی ہے."

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحہ 169)

قارئین محترم ! مولانا بٹالوی بھی ایک انسان تھے، وہ "عالم الغیب" نہ تھے، لہٰذا انہوں نے مرزا کے بارے میں اپنے سابقہ حسن ظن یا زمانہ طالب علمی سے اس کے ساتھ اپنے تعلق کی بناء پر یہ لکھ دیا.. لیکن جب بعد میں خود مرزا قادیانی نے یہ اقرار کیا کہ اس کے بعد والے دعوں (مثیل مسیح، اور ظلی محمد رسول اللہ وغیرہ) کی بنیاد تو انہی الہامات پر ہے جو براہین احمدیہ میں درج ہیں، تو مولانا بٹالوی کو احساس ہوا کہ انہوں نے جو تاویلیں کی تھیں وہ درست نہ تھیں، لہٰذا انہوں نے کمال دیانت و ایمانداری سے اپنے سابقہ موقف کو غلط لکھ دیا اور براہین احمدیہ کے بارے میں لکھا کہ :

"مرزا قادیانی کی تصانیف جن میں براہین احمدیہ کی پر فریب عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8)، اسی طرح انہیں یہ لکھنا پڑا کہ مرزا کی یہ کتاب براہین احمدیہ "مجموعہ احتلامات شیطانی" ہے (اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 18 صفحہ 131) حتی کہ بعد میں انہیں یہ اقرار بھی کرنا پڑا کہ "ہم براہین احمدیہ کو مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجات کو احتلامات شیطانیہ اور گوز ہاشتر (اونٹ کے پاد_ناقل) مانتے ہیں" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203) .

نیز مولانا کو یہ تسلیم کرنا پڑا کہ "مرزا نے اس کتاب (براہین احمدیہ) کے تیسرے حصے میں ولی اور نبی بننے کا روپ جمایا، اور اس وحی و الہام کو جو انبیاء و اولیاء کا خاصہ ہے کا دعوی کرکے پیری مریدی کا جال بچھایا، ان الہاموں میں کبھی اس نے حضرت آدم کا روپ بھرا اور کبھی حضرت عیسی و آنحضرت و دیگر انبیاء علیہم السلام کا اوتار لیا" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 8 جلد 20 صفحہ 226 و 227).

لہٰذا مولانا بٹالوی پر ان کے سابقہ ریویو کو لے کر کوئی اعتراض نہیں کیا جاسکتا، اور نہ ہی قادیانیوں کو یہ حق پہنچتا ہے کہ وہ مولانا کے بعد والے بیانات کے بعد ان کے ریویو کو اپنے حق میں بطور دلیل پیش کریں.

------------

قارئین محترم! یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ جس زمانے میں مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" شائع ہوئی اور اس کے حق میں مولانا محمد حسین بٹالوی نے مفصل ریویو لکھا اور صرف ریویو نہیں لکھا بلکہ اپنے ریویو کے آخر میں مسلمانوں کو یہ کتاب "براہین احمدیہ" خریدنے کی درج ذیل الفاظ کے ساتھ ترغیب بھی دی بلکہ یہ فتویٰ دے دیا کہ اس کتاب کی طباعت کے اخراجات میں مدد دینا ہر مسلمان پر واجب ہے، ملاحظہ فرمائیں:

"اس کتاب کی خوبی اور بحق اسلام نفع رسانی اس کتاب کو بچشم انصاف پڑھنے اور ہمارے ریویو کو دیکھنے والوں کی نظروں میں مخفی نہ رہے گی، لہٰذا بحکم.. ہل جزاء الاحسان الا الاحسان.. کافہ اہل اسلام پر (اہل حدیث ہوں خواہ حنفی شیعہ ہوں خواہ سنی وغیرہ) اس کتاب کی نصرت اور اس کی مصاریف طبع کی اعانت واجب ہے، مؤلف براہین احمدیہ نے مسلمانوں کی عزت رکھ دکھائی ہے اور مخالفین اسلام سے شرطیں لگا لگا کر تحدی کی ہے، اور یہ منادی اکثر روئے زمین پر کردی ہے کہ جس شخص کو اسلام کی حقانیت میں شک کو وہ ہمارے پاس آئے اور اس کی صداقت دلائل عقلیہ و قرآنیہ و معجزات نبویہ محمدیہ سے (جس سے وہ اپنے الہامات وخوارق مراد کہتے ہیں) بچشم خود ملاحظہ کرلے، پھر کیا اس احسان کے بدلے مسلمانوں پر یہ حق نہیں ہے کہ فی کس نہ سہی فی گھر ایک نسخہ کتاب اس کی ادنی قیمت دے کر خرید کریں (بٹالوی صاحب نے یہاں حاشیے میں مکمل کتاب کی قیمت 25 روپے درج کی ہے_ناقل) اور اس پر یہ شعر پڑھیں.. شعر:

جمادے چند دادم جان خریدم ... بحمد اللہ کے بس ارزان خریدم

**(اشاعۃ السنۃ، نمبر 11 جلد 7 صفحہ 348)**

**<u>(نوٹ: ذہن میں رہے کہ مولانا بٹالوی مرحوم کی یہ تحریر اس وقت کی ہے جب وہ مرزا قادیانی کے بارے میں حسن ظن کا شکار تھے، بعد میں مولانا نے خود براہین احمدیہ کو مجموعہ کفریات کتابوں میں شمار کردیا تھا، جس کا حوالہ پہلے گزرا)</u>**

تو اسی وقت قصور کے ایک اور عالم مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے رد نیز مولانا بٹالوی کی طرف سے ان کے ریویو میں مرزا قادیانی کے الہامات کی جو تاویلات کی گئیں تھیں ان کے رد میں ایک رسالہ بنام "تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ" اردو میں لکھا اور اس کی ایک نقل مرزا قادیانی کو بھیج کر اس

سے توبہ کا تقاضا کیا، مرزا قادیانی نے چپ سادھ لی تو مولانا قصوری نے ہندوستان کے کئی علماء سے اس رسالے پر تقریظات لکھوائیں جن میں مرزا قادیانی کا مدعی نبوت، مدعی الہام جیسے دعووں کو مبرہن کیا گیا اور اس کے عقائد کو اسلام اور اہل اسلام کے منافی قرار دیا گیا، ان علماء کرام کی آراء آجانے کے بعد مولانا قصوری نے مرزا قادیانی کو پھر دعوت اسلام دی جسے پھر مرزا قادیانی نے نظر انداز کردیا، تو مولانا قصوری نے شوال 1303 ہجری بمطابق جولائی 1886ء میں تحقیقات دستگیریہ کا عربی ترجمہ کیا اور اس کا نام "رجم الشیاطین بردّ اغلوطات البراہین" تجویز کیا، ہندوستان کے علمائے کرام کے فتووں اور مرزا قادیانی کی کتاب کے متعلقہ حصوں پر مشتمل دستاویزات تیار کرکے حرمین شریفین کے ائمہ و مفتیان سے فتوے طلب کیے، 1305 ہجری (1888ء) میں مولانا قصوری کو حرمین سے بھی فتویٰ جات موصول ہو گئے، وہ فتاویٰ جات لے کر آپ امر تسر گئے اور اور بعض رؤساء اور اسلامی درد رکھنے والے مؤثر حضرات کے ذریعے مرزا قادیانی سے رابطہ کیا کہ اب بھی وقت ہے آپ توبہ کرکے مسلمان ہونے کا اعلان کریں، بعض رؤساء نے پھر مرزا قادیانی کو مباحثہ و مناظرہ کے لئے بلایا لیکن وہ انکاری رہا... ہم ان تمام واقعات کا خلاصہ مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم کی ہی اپنی کتاب سے نقل کرتے ہیں:

"حضرات علماء حق ملت شریفین کی خدمت میں عرض کرتا ہے کہ فقیر نے صفر 1302 ہجری میں صاحب براہین کا وہ اشتہار دیکھا جس کا ذکر ابتداء اس رسالہ میں درج ہوا ہے اس کو مشتہر (مرزا قادیانی) نے بیس ہزار قطعہ چھپوا کر دور دراز ملکوں میں شائع کیا ہے (یہ اس اشتہار کی طرف اشارہ ہے جو مرزا کے مجموعہ اشتہارات، تین جلدوں والے ایڈیشن کی جلد اول کے صفحہ 23 تا 25 موجود ہے، جس میں مرزا نے یہ لکھا تھا کہ "کتاب براہین احمدیہ جس کو خدا تعالی کی طرف سے مؤلف نے ملہم و مامور ہو کر بغرض اصلاح و تجدید دین تالیف کیا ہے...الخ"، مولانا قصوری کی اس بات سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ یہ اشتہار سنہ 1302 ہجری یعنی 1884 / 1885 عیسوی میں شائع ہوا تھا اور اس میں مرزا نے اپنے ملہم اور مجدد ہونے کا دعوی کیا تھا اور یہ لکھا تھا کہ ان نے یہ کتاب براہین احمدیہ، اللہ سے الہام پا کر لکھی ہے_ناقل) جب فقیر نے اس میں دیکھا کہ مرزا قادیانی نے کتاب براہین احمدیہ کا بنانا اللہ تعالی کے حکم اور الہام سے دعوی کیا ہے اور اپنی تعریفوں میں حدود الہی سے تجاوز کر گیا ہے، ان باتوں سے بہت ناخوش ہوا، پھر اس کی کتاب براہین احمدیہ دیکھی تو تیسرے چوتھے حصہ کے حاشیہ در حاشیہ میں جو اس نے اپنے الہامات درج کیے ہیں وہ اکثر مخالف شرع پائے اور آیات قرآن کی تحریف لفظی و معنوی وغیرہ قباحتیں جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے ان میں دیکھیں تو حق

برادری اسلام کے ادا کرنے کے واسطے مرزا قادیانی کو لکھا کہ ان مخالف شرع باتوں سے باز آؤ اور غیر دین والوں کے مقابلہ میں کتاب لکھو چھپواؤ فروخت کرو کچھ مضائقہ نہیں تو اس کو نہ مانا اور تائب نہ ہوئے، بعد ازاں فقیر نے بعض مجالس وعظ میں ذکر کیا کہ مرزا قادیانی کے الہامات میں قرآن مجید کی تحریف ہو گئی ہے اور انہوں نے انبیاء کی برابری کے مدعی ہو کر قرآن شریف کو پارہ پارہ بھی کر دیا. اس پر ان کے مؤید مؤلف رسالہ اشاعۃ السنۃ نے خلوت میں در باب الہامات مرزا کے فقیر سے مناظرہ کرنا چاہا.......... لیکن فقیر نے خلوت میں مناظرہ کو پسند نہ کیا بلکہ علماء دین کے روبرو گفتگو واسطے کہا تو اس کے قبول سے در گزر صاحب اشاعۃ السنۃ نے کیا........ بعد ازاں فقیر نے جمادی الاولی فی سنہ رواں (یعنی 1302 ہجری_ناقل) میں بذریعہ اشتہار اعلان کیا کہ صاحب براہین کے اکثر الہامات اصول دین اسلام کے مخالف ہیں، اس پر فقیر مرزا قادیانی اور ان کے مؤید اشاعۃ السنۃ سے علماء اسلام کے روبرو یہ کلام کرنے کا خواستگار ہے تاکہ حق ظاہر ہو جائے اور خواص عوام اہل اسلام کے عقائد میں خلل نہ آئے اس کا جواب بھی ان کی طرف سے کچھ نہ ملا، پھر فقیر نے اسی سال کے رمضان المبارک میں (یعنی رمضان المبارک سنہ 1302 ہجری_ناقل) میں صاحب براہین کے الہامات اور صاحب اشاعۃ السنۃ کے تاویلات کے رد میں رسالہ لکھ کر کئی علماء ہندوستان و پنجاب کی خدمت میں پیش کیا تو انہوں نے بھی اس بارہ میں کہ صاحب براہین واشاعۃ السنۃ دونوں مخالف شرع کر رہے ہیں فقیر کی موافقت فرمائی، امرتسر کے علماء کی تصدیق کے بعد وہاں کے ایک رئیس نے فقیر سے کہا کہ مصلحت یہ ہے کہ آپ اول مرزا قادیانی سے اظہار حق کے لئے مناظرہ کرو، پھر جو حق ظاہر ہو اس کو اشتہار دو، اس کو فقیر نے قبول کیا اور ان سے کہا کہ ڈیڑھ سال اس انتظار میں بسر کیا ہے کہ مرزا قادیانی مناظرہ کو قبول نہیں کرتے، اس رئیس نے جواب دیا کہ ہم اس میں ساعی ہو کر مرزا قادیانی کو لکھتے ہیں، پھر چند ماہ بعد ان کا خط فقیر کے نام آیا کہ صاحب براہین لکھتے ہیں کہ میری کتاب میں تصوف ہے، تین علماء صوفیہ کے نام لکھے کہ ان کے روبرو مناظرہ کرنا چاہتا ہوں، فقیر نے اس کے جواب میں اس امر کو مان لیا اور لکھا کہ تین خاندانی علماء ہوں جو وہ لاہور سے ان کے ساتھ شامل کر کے تاریخ مناظرہ متعین کرو اور فقیر کو اطلاع دو کہ تاریخ مقررہ پر حاضر ہو جاؤں.. پس اب تک ان کی طرف سے کوئی جواب نہ ملا اور نہ وہ رسالہ شائع ہوا (یعنی جو مولانا قصوری نے براہین کے رد اور مولانا بٹالوی کے ریویو کے جواب میں اردو میں لکھا تھا_ناقل) اب اس امید پر فقیر نے شوال 1303 ہجری میں اس رسالہ کو عربی میں ترجمہ کیا کہ حضرات علماء حرمین محترمین کی تصحیح سے بھی مزین ہو جائے........."

(ملخصاً: تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ، مندرجہ "احتساب قادیانیت" جلد10 صفحات 526 تا 530 طبع عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت)

قارئین محترم! علماء لدھیانہ کے بعد مولانا غلام دستگیر قصوری دوسری شخصیت ہیں جنہوں نے مرزا کی کتاب براہین احمدیہ اور اس کے مندرجات کو خلاف شرع بتایا اور نہ صرف بتایا بلکہ تحریری طور پر نہ صرف مرزا قادیانی کی کتاب بلکہ اس کی تائید میں اشاعۃ السنۃ میں لکھے گئے تبصرے یا ریویو میں مرزا کے الہامات کی تاویلات کا مدلل رد بھی کیا (اس کے لیے احتساب قادیانیت جلد10 میں شامل مولانا قصوری کی کتاب کا مطالعہ کیا جائے)، اور پھر مولانا قصوری نے اسی زمانے یعنی 1302 / 1303 ہجری میں اپنے اس رسالے پر پہلے ہندوستان کے علماء سے اپنے موقف کے تائیدی فتویٰ جات حاصل کیے اور پھر کتاب کا عربی ترجمہ کرکے حرمین کے کئی علماء سے بھی فتویٰ حاصل کرنے کے لیے ان کے پاس استفتاء بھیجا، جو ان کی کسی کتاب کے آخر میں درج ہیں، جن میں مثال کے طور پر:

مولانا رحمۃ اللہ کیرانوی مہاجر مکی رحمہ اللہ نے لکھا کہ:
"میں نے اس سے پہلے بھی معتبر ذرائع سے مرزا قادیانی کا حال سنا ہے میرے نزدیک وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے".

مکہ مکرمہ میں حنفیوں کے مفتی شیخ محمد صالح بن صدیق حنفی نے لکھا:
"بے شک شیطان نے غلام احمد قادیانی کو ہلاکت اور نقصان کی وادیوں میں گرادیا ہے".

اسی طرح مکہ مکرمہ میں شافعیوں کے مفتی شیخ محمد سعید بن محمد بابصیل نے لکھا کہ:
"اگر مرزا قادیانی نے یہ باتیں واقعی کی ہیں تو وہ گمراہ اور گمراہ کرنے والوں میں اور سخت بدمذہبوں میں سے ہے (بلکہ ان مفتی صاحب نے مرزا کی ان باتوں کی تائید کرنے والوں کے بارے میں یہی الفاظ لکھے_ناقل).

ایسی ہی آراء کا اظہار مکہ مکرمہ میں مالکیوں اور حنبلیوں کے مفتیان نے بھی فرمایا نیز مدینہ منورہ کے مفتیان بھی فرمایا (یہ مفصل فتاویٰ مولانا قصوری کی محولہ بالا کتاب کے آخر میں دیکھے جاسکتے ہیں).

مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم نے حرمین شریفین سے یہ فتاویٰ آنے کے بعد ایک بار پھر مرزا قادیانی کو توبہ کی دعوت دی، مولانا لکھتے ہیں :

" گزارش مؤلف : اس فتویٰ حرمین محترمین سے جمیع اہل اسلام خاص و عام پر بخوبی روشن ہو جائے گا کہ مرزا قادیانی کی براہین احمدیہ والی بلند پروازیوں نے ہی ان کو بشہادت مفتیان عرب و عجم دائرہ اسلام سے خارج کر دیا ہے وہ ہر گز الہام ربانی کے مورد نہیں ......... ہر چند فقیر نے ابتدائے 1302 ہجری سے اولاً بذریعہ خط و کتابت ثانیاً بوسیلہ اشتہارات بہت کوشش کی کہ مرزا قادیانی مناظرہ سے تحقیق حق کر کے اسلام میں رخنہ اندازی سے باز آجائیں مولوی محمد حسین بٹالوی کی تائید پر غرہ نہ ہو جائیں (یعنی اترانہ جائیں_ناقل)، مگر بقضائے الٰہی مؤثر نہ ہوا، تب فقیر نے رسالہ مرقومہ بالا 1303 ہجری میں حرمین شریفین میں بھیج کر فتویٰ لیا، سنہ 1305 ہجری میں جب یہ فتویٰ آیا تب راقم نے امرتسر جا کر مرزا قادیانی کے دوستوں کو دکھلایا اور ان کی معرفت مرزا قادیانی کو بلوایا کہ وہ بچشم خود اس کو ملاحظہ کر کے تائب ہو جائیں تو اس کو شائع نہ کیا جائے گا، اس پر مرزا قادیانی نہ آئے.... الخ" .

(ملخصاً: تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ، مندرجہ "احتساب قادیانیت" جلد 10 صفحہ 543)

(اس کے بعد مولانا قصوری نے تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے کہ انہوں نے مرزا قادیانی کو کتنی بار مناظرے کے لیے بلایا لیکن وہ نہ آیا، یہ تفصیل حوالہ مندرجہ بالا میں پڑھ لی جائے) .

قارئین محترم! اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے شائع ہونے کے بعد صرف لدھیانہ کے علماء نے ہی مرزا کی تکفیر نہیں کی تھی بلکہ مولانا غلام دستگیر قصوری نے بھی کی تھی بلکہ مولانا قصوری نے تو باقاعدہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کے رد میں اپنا رسالہ بھی لکھا تھا جس میں انہوں نے مولانا بٹالوی کے ریویو کا رد بھی کیا تھا، اور پھر قصوری صاحب نے پہلے ہندوستان کے علماء اور سال ڈیڑھ سال بعد حرمین کے علماء سے بھی مرزا کے خلاف فتوے حاصل کر لیے تھے، شاید انہی فتاویٰ کی طرف مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے 1891ء میں اپنی اس تحریر میں اشارہ کیا تھا کہ :

"...... اشاعۃ السنۃ کا ریویو اس کو (یعنی مرزا قادیانی کو_ ناقل) امکانی ولی و ملہم نہ بناتا تو وہ اپنے سابقہ الہامات مندرجہ براہین احمدیہ کی وجہ سے تمام مسلمانوں کی نظروں میں بے اعتبار ہو جاتا، کیونکہ بہت سے علماء مختلف دیار ہندوستان و پنجاب و عرب کا ان الہامات کے سبب اس کی تکفیر و تفسیق و تبدیع پر اتفاق ہو چکا تھا، صرف اشاعۃ السنۃ کے ریویو نے فرقہ اہل حدیث اور اپنے خریداروں کے خیال میں اس کے الہام و ولایت کا امکان جمار کھا، اور اس کو حامی اسلام بنا رکھا تھا. لہٰذا اسی اشاعۃ السنۃ کا فرض اور اس کے ذمہ یہ ایک قرض تھا کہ اس نے جیسا اس کو دعاوی قدیمہ کی نظر سے آسمان پر چڑھایا ویسا ہی ان دعاوی جدیدہ کی نظر سے اس کو زمین پر گرادے اور تلافی مافات عمل میں لاوے، اور جب تک یہ تلافی پوری نہ ہولے تب تک بلا ضرورت شدید کسی دوسرے مضمون سے تعرض نہ کرے"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 1 جلد 13، صفحہ 3 و 4)

اس تحریر میں مولانا بٹالوی نے جو الفاظ لکھے ہیں کہ:

" کیونکہ بہت سے علماء مختلف دیار ہندوستان و پنجاب و عرب کا ان الہامات کے سبب اس کی تکفیر و تفسیق و تبدیع پر اتفاق ہو چکا تھا".

یہ مولانا غلام دستگیر قصوری کے حاصل کردہ فتاویٰ ہی کی طرف اشارہ ہو سکتا ہے کیونکہ اس سے پہلے مرزا قادیانی کے خلاف ہندوستان اور عرب کے علماء سے فتویٰ انہی نے لیا تھا.

----------

قارئین محترم! گزشتہ اقساط میں ہم نے مرزا قادیانی کی اولین تصنیف "براہین احمدیہ" کے پہلے چار حصوں کی اشاعت (1880ء تا 1884ء) کے وقت اور اس کے فوراً بعد اس کی اس کتاب کے بارے میں مختلف علماء اسلام کے رد عمل کا تفصیلی جائزہ لیا ہے اور کوشش کی ہے کہ واقعات و حقائق کو انہی لوگوں کی تحریروں سے پیش کیا جائے جو اس زمانے میں موجود تھے، اپنی تحقیق کا زیادہ تر مواد ہم نے معروف اہل حدیث عالم مولانا ابو سعید محمد حسین بٹالوی مرحوم کے رسالہ "اشاعۃ السنۃ" سے لیا ہے، مثلاً مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کے اشاعۃ السنۃ سے ہمیں یہ علم ہوا کہ :

1) جب مرزا کی کتاب براہین احمدیہ شائع ہوئی تو 1884ء میں لدھیانہ کہ مولانا عبد القادر کے بیٹوں مولوی عبد العزیز اور مولوی محمد اور مولوی عبد اللہ (رحمہم اللہ) نے مرزا قادیانی کی تکفیر کردی تھی (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7 صفحات 170 – 171)

2) اسی اشاعۃ السنۃ سے ہمیں یہ بھی معلوم ہوا کہ جن علماء لدھیانہ نے اس وقت مرزا قادیانی کی تکفیر کی تھی انہوں نے اس تکفیر کی وجہ یہ پیش کی کہ براہین احمدیہ میں مرزا قادیانی نے جو الہامات لکھے ہیں ان میں اپنے آپ کو ان کمالات جو انبیاء سے مخصوص ہیں محل ٹھہرایا ہے، اور ان آیات قرآنیہ کا جو خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور دوسرے انبیاء سابقین کے خطاب میں وارد ہوئی ہیں اپنے آپ کو مورد نزول بتایا ہے (یعنی یہ دعوی کیا ہے کہ یہی آیات اسے بھی الہام ہوئی ہیں) پھر اس کے دعوائے نبوت میں کیا کسر رہی؟ علاوہ برآں بہت سے عربی و انگریزی و فارسی فقرات اسے اس کتاب میں درج ہیں جن سے مؤلف کا دعوائے نبوت مترشح ہوتا ہے.. ان دلائل تکفیر کے علاوہ ان حضرات نے مرزا کے الہامات پر اور بھی کئی اعتراضات کیے. (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7 صفحات 172 تا 174).

3) اسی اشاعۃ السنۃ سے ہمیں یہ علم ہوتا ہے کہ مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے اسی وقت مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کی تائید اور اس کے دفاع میں تقریباً ڈیڑھ سو صفحات پر مشتمل ایک تبصرہ اور ریویو لکھا تھا جو اشاعۃ السنۃ کی جلد 7 کے شماروں 6، 7، اور 9، 10، 11 میں شائع ہوا، اس ریویو میں جہاں مولانا بٹالوی نے مرزا کی اس کتاب کی تعریف و توصیف کی، وہیں ان حضرات پر بھی شدید تنقید کی جنہوں نے مرزا کی اس کتاب پر اعتراضات کیے یا مرزا کی تکفیر کی تھی، اور اسی ریویو کہ اختتام پر مولانا بٹالوی نے "براہین احمدیہ" کی پبلسٹی کرتے ہوئے مرزا قادیانی کے بارے میں اپنے سابقہ حسن ظن کی بناء پر یہ لکھ دیا کہ : ""اس کتاب کی

خوبی اور بحق اسلام نفع رسانی اس کتاب کو بچشم انصاف پڑھنے اور ہمارے ریویو کو دیکھنے والوں کی نظروں میں مخفی نہ رہے گی، لہٰذا بحکم . . ہل جزاء الاحسان الا الاحسان . . کافہ اہل اسلام پر (اہل حدیث ہوں خواہ حنفی شیعہ ہوں خواہ سنی وغیرہ) اس کتاب کی نصرت اور اس کی مصاریف طبع کی اعانت واجب ہے، مؤلف براہین احمدیہ نے مسلمانوں کی عزت رکھ دکھائی ہے اور مخالفین اسلام سے شرطیں لگا لگا کر تحدی کی ہے، اور یہ منادی اکثر روئے زمین پر کردی ہے کہ جس شخص کو اسلام کی حقانیت میں شک کو وہ ہمارے پاس آئے اور اس کی صداقت دلائل عقلیہ و قرآنیہ و معجزات نبویہ محمدیہ سے (جس سے وہ اپنے الہامات و خوارق مراد کہتے ہیں) بچشم خود ملاحظہ کرلے، پھر کیا اس احسان کے بدلے مسلمانوں پر یہ حق نہیں ہے کہ فی کس نہ سہی فی گھر ایک نسخہ کتاب اس کی ادنیٰ قیمت دے کر خرید کریں (بٹالوی صاحب نے یہاں حاشیے میں مکمل کتاب کی قیمت 25 روپے درج کی ہے_ ناقل) اور اس پر یہ شعر پڑھیں . . شعر : جمادے چند دادم جان خریدم . . . بحمد اللہ کے بس ارزان خریدم (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 11 جلد 7 صفحہ 348).

4) اسی اشاعۃ السنۃ میں ہمیں مولانا بٹالوی مرحوم کی مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" کے بارے میں یہ دعا بھی ملتی ہے : "اے خدا اپنے طالبوں کے رہنما ان پر ان کی ذات سے ان کے ماں باپ سے تمام جہانوں کے مشفقون سے زیادہ رحم فرما، تو اس کتاب (یعنی "براہین احمدیہ"_ ناقل) کی محبت لوگوں کے دلوں میں ڈال دے اور اس کی برکات سے ان کو مالا مال کردے، اور کسی اپنے صالح بندہ کے طفیل اس خاکسار شرمسار گناہگار کو بھی اپنے فیوض اور اس کتاب کی اخص برکات سے فیض یاب کر. آمین. وللأرض من کأس الکرام نصیب. (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 11 جلد 7 صفحہ 348)

5) پھر اسی اشاعۃ السنۃ سے ہمیں یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جب بعد میں مولانا بٹالوی کو اپنی غلطی کا احساس ہوا کہ انہوں نے مرزا قادیانی کی کتاب براہین احمدیہ کے حق میں ریویو لکھ کر غلطی کی تھی تو پھر انہوں نے مرزا کی اسی کتاب کو "مجموعہ کفریات" لکھا اور اس میں موجود الہامات کو مجموعہ خرافات و اباطیل و احتلامات شیطانیہ تسلیم کیا، اور یہ اقرار کیا کہ مرزا قادیانی نے اپنی اسی کتاب میں اپنے ولی اور نبی ہونے کا روپ جمایا تھا، چنانچہ بعد میں مولانا بٹالوی نے اسی کتاب "براہین احمدیہ" کے بارے میں اپنی رائے یوں ظاہر کی: "اشاعۃ السنۃ نے جس قدر کادیانی کو اس کے سابق دعوائے نصرت اسلام کی نظر سے مسلمان جان کر اور اس کی

کتاب براہین کی جھوٹی لاف زنیوں سچے وعدے سمجھ کر اس پر ریویو لکھ کر اونچا کیا تھا، اس سے وہ چند اسکے چھپے کفر کے ظاہر ہو جانے اور اس کی کتاب براہین کے مخفی الحادات کھل کھل جانے پر اسے نیچے گرا دیا اور تحت الثری تک پہنچا دیا ہے . اکثر بلاد ہندوستان و پنجاب و بمبئی و مدراس وغیرہ کے گلی کوچہ میں اس کے کفریہ عقائد و مقالات کو شائع و مشتہر کرکے مسلمانوں کو بخوبی آگاہ کر دیا ہے کہ یہ شخص زندیق و ملحد ہے اور اس کی تصانیف جن میں براہین کے فریب آمیز وذوالوجوہ عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں". (اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8) ، پھر سنہ 1895ء میں مولانا بٹالوی نے لکھا کہ وہ: "براہین کو ایک مدت سے جب سے کہ کادیانی اسلام سے مرتد ہو کر کفر بکنے لگ گیا ہے مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجہ الہامات کو احتلامات شیطانیہ و گوزہائے شتر (یعنی اونٹ کے پاد_ناقل) جانتے ہیں" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203) اسی طرح مولانا بٹالوی نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کو ایک اور جگہ " مجموعہ احتلامات شیطانی" لکھا (دیکھیں : اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 18، صفحہ 131) اور پھر سنہ 1904ء میں مولانا محمد حسین بٹالوی نے زیر عنوان " کرشن قادیانی اور مسلمانان" یوں لکھا: " قادیان کے کرشن (مرزا غلام احمد) مہاراج نے پہلے وکیل و مناظر غیر اقوام منجانب اسلام کا روپ بھرا تھا، اور قرآن و اسلام کی حقانیت پر تین سو دلائل قرآن ہی سے نکالنے کا وعدہ دے کر (بحسب اعتراف خود) دس ہزارہ روپیہ مسلمانوں کا بٹورا و ازانجا کہ ان تین سو دلائل کا وجود کتاب براہین میں تو کب ہوتا اس کے دماغ میں بھی نہ تھا، لہٰذا اس کتاب کے تیسرے حصے (یا جلد) سے ایک اور روپ ولی اور نبی بننے کا جمایا، اور وحی والہام (جو انبیاء و اولیاء کا خاصہ ہے) کا دعوی کرکے پیری مریدی کا جال بچھایا- ان الہاموں میں کبھی آپ نے آدم علیہ السلام کا روپ بھرا کبھی حضرت عیسی وآنحضرت ودیگر انبیاء علیہم السلام کا اوتار لیا اور اس ذریعے سے بہت سے عقل کے اندھوں اور گانٹھ کے پوروں کو اپنے دام میں پھنسایا" (اشاعۃ السنۃ، نمبر 8 جلد 20 صفحہ 226 و 227).

6) اسی اشاعۃ السنۃ سے ہمیں یہ بھی معلوم ہوا کہ جب کئی سال بعد مولانا بٹالوی پر بھی مرزا کا کفر واضح ہو گیا تو سنہ 1891/1890 میں (علماء لدھیانہ کے فتوائے تکفیر کے تقریباً چھ سات سال بعد) انہوں نے خود مرزا کے خلاف کفر کے فتوے حاصل کیے اور انہیں اسی اشاعۃ السنۃ میں شائع کیا، اسی سلسلے میں جب مولانا بٹالوی نے ان علماء لدھیانہ سے بھی فتویٰ لینا چاہا جنہوں نے 1884ء میں اپنا فتویٰ دے دیا تھا، تو ان علماء نے مولانا بٹالوی

مرحوم کو اپنی ایک تحریر لکھ کر بھیج دی جس میں انہوں نے یہ بھی ذکر کیا کہ :" چونکہ ہم نے فتویٰ سنہ 1301 ہجری میں مرزا مذکور کو دائرہ اسلام سے خارج ہو جانے کا جاری کر دیا تھا. یہ شخص اور ہم عقیدہ اس کے اہل اسلام میں داخل نہیں اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے کہ یہ شخص اور جو لوگ اس کے عقائد باطلہ کو حق جانتے ہیں شرعاً کافر ہیں" (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 12 جلد 13 صفحہ 381)، اور مولانا بٹالوی نے بکمال دیانت ان علماء لدھیانہ کا یہ بیان اپنے رسالے میں شائع کر دیا اور اس پر کوئی تبصرہ نہیں فرمایا.

7) ہم نے یہ بھی اشارہ کیا تھا کہ سنہ 1986ء میں لاہور کے ایک ادارے نے جب مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کا شائع کردہ فتویٰ پاکستان میں شائع کیا تو ایک تو اس کا عنوان تبدیل کر دیا اور دوسرا اس فتوے سے وہ حصہ نکال دیا جس میں علماء لدھیانہ کا مندرجہ بالا بیان تھا، اس کی وجہ سوائے ضد اور عناد کے ہماری سمجھ میں نہیں آتی.

اسی طرح جب ہم مرزا قادیانی کی تحریرات پر نظر ڈالتے ہیں تو ان میں بھی یہ بات ملتی ہے کہ مرزا قادیانی کی تکفیر سب سے پہلے لدھیانہ کے علماء نے ہی کی تھی، مثلاً:

1) سنہ 1905ء میں مرزا قادیانی نے لدھیانہ میں (قادیانیوں کے بقول) ہزاروں لوگوں کے سامنے ایک لکچر دیا تھا، اس میں مرزا قادیانی نے "لدھیانہ" کا ذکر کرتے ہوئے کہا: "میں افسوس سے ظاہر کرتا ہوں کہ سب سے اول مجھ پر کفر کا فتویٰ اسی شہر کے چند مولویوں نے دیا" (لکچر لدھیانہ، رخ 20 صفحہ 249).

2) مرزا قادیانی نے ایک جگہ اپنی کتاب براہین احمدیہ میں درج الہامات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا کہ: "ان سب مقامات کا مولوی محمد حسین صاحب نے ریویو لکھا ہے اور اس پر کوئی اعتراض نہیں کیا، بلکہ بیس برس سے تمام پنجاب اور ہندوستان کے علماء ان الہامات کو براہین احمدیہ میں پڑھتے ہیں اور سب نے قبول کیا، آج تک کسی نے اعتراض نہیں کیا بجز دو تین لدھیانہ کے ناسمجھ مولوی محمد اور عبدالعزیز کے" (اربعین نمبر 2، رخ 17 صفحہ 366).

یوں ہمیں معلوم ہوا کہ لدھیانہ کے ان علماء نے ہی مرزا قادیانی کے خلاف سب سے اولین فتوائے کفر دیا تھا، لہٰذا جب ان علماء کے (1884ء میں) شدید ناقد مولانا بٹالوی مرحوم خود بار بار یہ تسلیم کرتے ہیں کہ لدھیانہ کے علماء

نے ہی 1884 میں مرزا کی تکفیر کی تھی، نیز جس کی تکفیر کی تھی یعنی مرزا قادیانی وہ بھی خود اقراری ہے کہ اس پر سب سے اول کفر کا فتویٰ لدھیانہ کے چند مولویوں نے ہی دیا تھا، تو پھر اس بات کا انکار کرنے کی کوئی وجہ نہیں رہ جاتی، اور نہ ہی اس انکار کی کوئی ضرورت ہے، کیونکہ بعد میں ایک وقت آیا کہ مولانا بٹالوی سمیت تمام علماء اسلام کا مرزا قادیانی کی تکفیر پر اتفاق ہوگیا تھا، لہٰذا جو حضرات شد و مد کے ساتھ اس بات پر مباحثہ کرتے ہیں کہ علماء لدھیانہ نے سب سے پہلے مرزا کی تکفیر نہیں کی تھی ان کے اس انکار کی کوئی وجہ ہماری سمجھ نہیں آتی، کیونکہ انہوں نے جن وجوہات کی بنیاد پر تکفیر کی تھی (جن کا ذکر مولانا بٹالوی نے اپنے ریویو میں بھی کیا ہے) اگرچہ اس وقت دوسرے کچھ حضرات نے ان وجوہات کی تاویل کرکے فتوائے کفر دینے میں احتیاط سے کام لیا تھا، لیکن وقت نے ثابت کردیا کہ جو بات لدھیانہ کے علماء نے سمجھی تھی آخر کار وہی ہوئی اور پھر مولانا بٹالوی جیسوں کو بھی تسلیم کرنا پڑا کہ واقعی مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کا شمار ان کتابوں میں ہی ہوتا ہے جو "مجموعہ کفریات" ہیں، یوں لدھیانہ کے علماء کا فہم وفراست درست ثابت ہوا.

اسی طرح یہ بھی معلوم ہوا کہ اس زمانے میں قصور کے ایک اور عالم مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کے رد نیز مولانا بٹالوی کی طرف سے ان کے ریویو میں مرزا قادیانی کے الہامات کی جو تاویلات کی گئیں تھیں ان کے رد میں ایک رسالہ بنام "تحقیقات دستگیریہ فی رد ہفوات براہینیہ" اردو میں لکھا اور اس کی ایک نقل مرزا قادیانی کو بھیج کر اس سے توبہ کا تقاضا کیا، مرزا قادیانی نے چھپ سادھ لی تو مولانا قصوری نے ہندوستان کے کئی علماء سے اس رسالے پر تقریظات لکھوائیں جن میں مرزا قادیانی کا مدعی نبوت، مدعی الہام جیسے دعووں کو مبرہن کیا گیا اور اس کے عقائد کو اسلام اور اہل اسلام کے منافی قرار دیا گیا، ان علماء کرام کی آراء آجانے کے بعد مولانا قصوری نے مرزا قادیانی کو پھر دعوت اسلام دی جسے پھر مرزا قادیانی نے نظر انداز کردیا، تو مولانا قصوری نے شوال 1303 ہجری بمطابق جولائی 1886ء میں تحقیقات دستگیریہ کا عربی ترجمہ کیا اور اس کا نام "رجم الشیاطین بردّ اغلوطات البراہین" تجویز کیا، ہندوستان کے علمائے کرام کے فتووں اور مرزا قادیانی کی کتاب کے متعلقہ حصوں پر مشتمل دستاویزات تیار کرکے حرمین شریفین کے ائمہ ومفتیان سے فتوے طلب کیے، 1305 ہجری (1888ء) میں مولانا قصوری کو حرمین سے بھی فتویٰ جات موصول ہوگئے، وہ فتاویٰ جات لے کر آپ امرتسر گئے اور اور بعض رؤساء اور اسلامی درد رکھنے والے موثر حضرات کے ذریعے مرزا قادیانی سے رابطہ کیا کہ اب بھی وقت ہے آپ توبہ کرکے

مسلمان ہونے کا اعلان کریں، بعض رؤساء نے پھر مرزا قادیانی کو مباحثہ و مناظرہ کے لئے بلایا لیکن وہ انکاری رہا... ہم ان تمام واقعات کا خلاصہ مولانا غلام دستگیر قصوری مرحوم کی ہی اپنی کتاب سے نقل کر چکے جس سے یہ بھی ثابت ہو چکا کہ سب سے پہلے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کا باقاعدہ ردانہی حنفی عالم مولانا غلام دستگیر قصوری کی جانب سے لکھا گیا.

یہ حوالہ بھی ہم نقل کر چکے کہ مولانا بٹالوی نے 1891ء میں اس بات کا اقرار کیا تھا کہ :
"...... اشاعۃ السنۃ کا ریویو اس کو (یعنی مرزا قادیانی کو_ناقل) امکانی ولی و ملہم نہ بناتا تو وہ اپنے سابقہ الہامات مندرجہ براہین احمدیہ کی وجہ سے تمام مسلمانوں کی نظروں میں بے اعتبار ہو جاتا، کیونکہ بہت سے علماء مختلف دیار ہندوستان و پنجاب و عرب کا ان الہامات کے سبب اس کی تکفیر و تفسیق و تبدیع پر اتفاق ہو چکا تھا، صرف اشاعۃ السنۃ کے ریویو نے فرقہ اہل حدیث اور اپنے خریداروں کے خیال میں اس کے الہام و ولایت کا امکان جما رکھا، اور اس کو حامی اسلام بنا رکھا تھا. لہٰذا اسی اشاعۃ السنۃ کا فرض اور اس کے ذمہ یہ ایک قرض تھا کہ اس نے جیسا اس کو دعاوی قدیمہ کی نظر سے آسمان پر چڑھایا ویسا ہی ان دعاوی جدیدہ کی نظر سے اس کو زمین پر گرادے اور تلافی مافات عمل میں لاوے..." (اشاعۃ السنۃ، نمبر 1 جلد 13، صفحہ 3 و 4)، جس سے معلوم ہوا کہ مولانا بٹالوی کو، مولانا غلام دستگیر قصوری کی کاروائی کا علم تھا کہ انہوں نے بہت سے علماء عرب و عجم سے فتوے حاصل کیے ہیں.

کچھ حضرات کو میری تحریر سے میرے بارے میں یہ غلط فہمی ہوئی کہ میں رد قادیانیت میں مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کی خدمات کا معترف نہیں ہوں، یا میں نے ان کو نیچا دکھانے کی کوشش کی ہے، تو اس بات کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں، میں نے تو اپنے اس مضمون کا زیادہ تر مواد مولانا بٹالوی سے ہی لیا ہے، اگر میرے نزدیک وہ قابل اعتماد نہ ہوتے تو میں ان کے اشاعۃ السنۃ سے مواد کیوں لیتا؟.

آج میرا سوال ان لوگوں سے ہے جو اس ضد پر ادھار کھائے بیٹھے ہیں کہ ہم نے ہر صورت اس بات کا انکار کرنا ہے کہ علماء لدھیانہ نے مرزا قادیانی کے بارے میں اولین فتوائے کفر دیا تھا، کیا وہ آج مرزا قادیانی کی کتاب "براہین احمدیہ" (روحانی خزائن کی جلد 1) کو سامنے رکھ کر یہ اعلان کر سکتے ہیں کہ اس کتاب میں کوئی بات قابل اعتراض نہیں، اور کوئی کلام ایسا نہیں جو کفریہ دکھتا ہو؟؟ اگر پوری کتاب نہیں پڑھ سکتے تو روحانی خزائن کی جلد 1 کے

آخر میں (بزعم خود) مرزا کے عربی، اردو، فارسی اور انگریزی الہامات کا انڈکس موجود ہے، ان صفحات کا مطالعہ کر کے بتائیں کہ کیا آپ کے نزدیک اس میں کوئی چیز خلاف شرع نہیں؟؟

شاید کہ تیرے دل میں اتر جائے میری بات

-----------

قارئین محترم! اس قسط میں ہم چند شبہات واعتراضات کا مختصر جائزہ لیں گے جو مرزا قادیانی کے خلاف علماء لدھیانہ کے فتوائے تکفیر کے بارے میں اٹھائے جاتے ہیں.

اعتراض نمبر1:

یہ جھوٹ ہے کہ علماء لدھیانہ میں سے کسی نے 1884ء میں مرزا قادیانی کی تکفیر کا فتویٰ دیا تھا.

جواب:

آج 1884ء پر تقریباً 134 سال گزر چکے ہیں، اور آج کے ان **معترضین** میں سے کوئی ایسا نہیں ہوگا جو 1884ء میں اس دنیا میں موجود تھا، لہٰذا کیوں نہ اُس زمانے کے لوگوں سے پوچھا جائے کہ ایسا کوئی فتویٰ جاری ہوا تھا یا نہیں؟ اور کیوں نہ ان سے پوچھا جائے جو علماء لدھیانہ کے ہم مسلک بھی نہیں تھے بلکہ ان کے مخالف تھے؟ تو آیئے پوچھتے ہیں مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم سے جن کے اپنے بقول ان کی علماء لدھیانہ کے ساتھ مخالفت 1857ء کی جنگ آزادی کے بعد سے چلی آ رہی تھی، مولانا بٹالوی مرحوم نے سنہ 1884ء میں مرزا کی کتاب براہین احمدیہ کے حق میں تقریباً ڈیڑھ سو صفحات پر مشتمل ایک مفصل تبصرہ لکھا تھا اسی تبصرے میں مولانا بٹالوی نے لدھیانہ کے ان علماء کا نام لے کر ذکر کیا ہے اور یوں لکھا ہے:

" ناظرین ان کا یہ حال سن کر متعجب اور اس امر کے منتظر ہوں گے کہ ایسے دلیر اور شیر بہادر کون ہیں جو سب علماء وقت کے مخالف ہو کر ایسے جلیل القدر مسلمان (یعنی مرزا قادیانی_ ناقل) کی تکفیر کرتے ہیں اور اپنے مہربان گورنمنٹ کے (جس کے ظل حمایت میں باامن شعار مذہبی ادا کرتے ہیں) جہاد کو جائز سمجھتے ہیں. ان کے دفع تعجب اور رفع انتظار کے لیے ان حضرت کے نام بھی ظاہر کر دیتے ہیں، وہ مولوی عبدالعزیز و مولوی محمد وغیرہ پسران مولوی عبدالقادر ہیں جن سب کا سنہ 57 سے باغی و بدخواہ گورنمنٹ ہونا ہم اشاعۃ السنۃ نمبر 10 جلد 6 وغیرہ میں ظاہر و ثابت کر چکے ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 6، صفحہ 171 حاشیہ)

غور فرمائیں! مولانا بٹالوی یہ 1884ء میں لکھ رہے ہیں کہ مولوی عبدالقادر لدھیانوی مرحوم کے شیر اور بہادر پسران (بیٹے) مرزا جیسے جلیل القدر مسلمان کی تکفیر کر رہے ہیں.

پھر انہی مولانا بٹالوی مرحوم نے لدھیانہ کے ان علماء کو "فریق مکفِّر" (یعنی وہ فریق جو مرزا کی تکفیر کرنے والا ہے) لکھا (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7 صفحہ 173).

حتیٰ کہ مولانا بٹالوی نے یہ تک بیان کیا ہے کہ یہ حضرات جنہوں نے مرزا کی تکفیر کی ہے وہ اپنی تکفیر کی کیا وجہ پیش کرتے ہیں، چنانچہ بٹالوی صاحب لکھتے ہیں کہ :

"اور فریق دوم (لودھانوی مدعیان اسلام) اپنی تکفیر کی یہ وجہ پیش کرتے ہیں کہ ان الہامات میں مؤلف (یعنی مرزا قادیانی_ناقل) نے پیغمبری کا دعوی کیا ہے اور اپنے آپ کو ان کمالات کا جو انبیاء سے مخصوص ہیں محل ٹھہرایا ہے اور ان آیات قرآنیہ کا جو خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور انبیائے سابقین کے خطاب میں وارد ہیں مورد نزول قرار دیا ہے...".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحہ 172).

تو اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر لدھیانہ کے ان علماء نے مرزا قادیانی کی اس وقت یعنی 1884ء میں تکفیر نہیں کی تھی تو کیا مولانا بٹالوی صاحب ان حضرات پر جھوٹا الزام لگا رہے ہیں کہ انہوں نے مرزا کی تکفیر کی ہے؟.

بلکہ خود وہ شخص جس کی تکفیر کی یہ بات ہو رہی ہے یعنی مرزا قادیانی وہ بھی لدھیانہ شہر کا ذکر کرتے ہوئے 1905 میں اقرار کرتا ہے کہ :

"میں افسوس سے ظاہر کرتا ہوں کہ سب سے اول مجھ پر کفر کا فتویٰ اسی شہر کے چند مولویوں نے دیا".

(لکچر لدھیانہ، رخ 20 صفحہ 249).

لہٰذا آج ایک صدی کے بعد پیدا ہونے والے چند نام نہاد محققین کا یہ کہنا کہ لدھیانہ کے علماء نے مرزا قادیانی کی تکفیر کا کوئی فتویٰ نہیں دیا تھا یہ نہ صرف خلاف حقیقت ہے بلکہ ان کی طرف سے اپنے ہی ہم مسلک مولانا محمد حسین بٹالوی کی تکذیب بھی ہے.

اعتراض نمبر 2:

اگر ایسا کوئی فتویٰ علماء لدھیانہ نے دیا تھا تو وہ کہاں ہے؟ پیش کیا جائے تاکہ ہم دیکھیں کہ اس فتوے میں کیا لکھا تھا اور کن وجوہ کی بناء پر دیا گیا تھا.

جواب:

آپ کے لیے وہ فتویٰ دیکھنا کیوں ضروری ہے؟ جس زمانے میں یہ دیا گیا تھا اس وقت کے علماء نے وہ دیکھ لیا تھا اور خاص طور پر مولانا محمد حسین بٹالوی نے دیکھ لیا تھا، کیا مولانا بٹالوی نے یونہی اپنی طرف سے یہ ہوائی اڑا دی تھی کہ لدھیانہ کے ان حضرات نے مرزا کی تکفیر کی ہے اور ان وجوہات کی بنیاد پر کی ہے؟ یا واقعی ان کی نظر سے یہ تکفیر اور وجوہات گزری تھیں؟ بینوا توجروا.. کیا آج اس فتوے کی نقل آپ کے سامنے نہ ہونا اس بات کی دلیل ہے کہ فتویٰ ہی نہیں دیا گیا تھا؟ یا فتویٰ شمار ہی وہ ہوتا ہے جو باقاعدہ کسی اخبار میں چھپ جائے؟.

پھر آپ نے فتوے کی وجوہات جان کر کیا کرنا ہے؟ کیا وجوہات آپ کو بتائی جائیں تو یہ ثابت ہوگا کہ فتویٰ نہیں دیا گیا تھا؟ لہٰذا سوال یہ نہیں کہ فتوے کی وجوہات آپ کے یا مولانا بٹالوی یا کسی اور کے نزدیک درست نہیں تھیں، بلکہ سوال یہ ہے کہ کیا لدھیانہ کے علماء کے نزدیک یہ وجوہات مرزا کی تکفیر کے لیے کافی تھیں یا نہیں؟ ہر مفتی کا اپنا انداز ہوتا ہے اور اپنا فہم ہوتا ہے.

### اعتراض نمبر 3:

علماء لدھیانہ کے اس فتوے کی تائید دیوبند کے علماء نے نہیں کی تھی، بلکہ یہ حضرات خود دیوبند بھی گئے تھے اور وہاں کے علماء کے ساتھ ان کا اسی موضوع پر مباحثہ بھی ہوا تھا، لیکن دیوبند کے علماء کو یہ اپنے فتوے کے حق میں قائل نہ کر سکے لہٰذا ثابت ہوا کہ ان کے فتوے کی کوئی حیثیت نہیں رہی.

### جواب:

سب سے پہلی بات یہ سمجھ لیں کہ لدھیانہ کے مولانا عبد القادر رحمہ اللہ کا خاندان علماء دیوبند کا شاگرد نہ تھا اور نہ ہی یہ لوگ دار العلوم دیوبند کے فاضل تھے، مولانا عبد القادر لدھیانوی خود براہ راست شاہ عبد العزیز محدث دہلوی ابن شاہ ولی اللہ محدث دہلوی (رحمہما اللہ) کے شاگرد تھے، یوں لدھیانہ کے علماء کا یہ گھرانہ خود ایک الگ مکتب فکر کی حیثیت رکھتا تھا، لہٰذا ان کے فتوے کے درست ہونے کے لیے یہ ضروری نہ تھا کہ دیوبند سے اس پر مہر لگتی، ہاں ان حضرات نے اپنے فتوے کے حق میں قائل کرنے کے لیے دیوبند کے اس وقت کے مفتی مولانا رشید احمد گنگوہی (رح) سے بحث ضرور کی، اور اس بحث کا انجام یہ ہوا کہ مولانا گنگوہی نے اپنی طرف سے یہ فرمادیا کہ مولانا یعقوب نانوتوی (جو اس وقت دیوبند میں استاد تھے) میرے بڑے ہیں، ان کے پاس چلے جائیں جو وہ فرمائیں گے وہی میرا موقف ہوگا،

اور جب لدھیانہ کے حضرات مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کے پاس گئے تو ان کے ساتھ بھی فتوے پر بحث مباحثہ ہوا، آخر کار مولانا یعقوب نانوتوی نے یہ فرمایا کہ :

"میں غلام احمد کو اپنی تحقیق میں ایک آزاد خیال لامذہب جانتا ہوں، اور چونکہ آپ (یعنی علماء لدھیانہ_ناقل) قریب الوطن ہونے کی وجہ سے اس کے تمام حالت سے بخوبی واقف ہیں اس کی کی تکفیر سے منع نہیں کرتا، اس کے علاوہ آپ نے اس شخص کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی ہے اور میں نے اور مولانا رشید احمد صاحب نے اس کتاب کا مطالعہ نہیں کیا".. (بحوالہ: رئیس قادیان، صفحہ 379، 380)

لیکن لدھیانہ کے یہ علماء اپنے موقف پر قائم رہے اور وہاں سے واپس آ گئے، مولانا یعقوب نانوتوی (رح) کی وہ بات بڑی اہم ہے جو اوپر منقول ہوئی، آپ نے مرزا قادیانی کو ایک لادین اور آزاد خیال شخص کہا، آپ نے علماء لدھیانہ سے کہا کہ میں آپ کو مرزا قادیانی کی تکفیر سے منع نہیں کرتا، اور ساتھ ہی یہ بھی وضاحت فرمادی کہ آپ چونکہ اس کے قریب کے علاقے میں رہتے ہیں اس لیے جتنا آپ اس سے واقف ہیں ہم یہاں دیوبند والے اتنا اس سے واقف نہیں (یاد رہے یہ بات ہو رہی ہے 1884ء کی جب ابھی تک مرزا کی صرف ایک کتاب آئی تھی) نیز مولانا یعقوب نانوتوی نے یہ بھی فرمایا کہ : آپ نے اس کی کتاب براہین احمدیہ پڑھی ہے، جبکہ نہ میں نے پڑھی ہے اور نہ ہی مولانا رشید احمد گنگوہی نے پڑھی ہے... جس سے یہ بات بھی سمجھ آ گئی کہ ان حضرات نے مرزا پر فتوائے کفر لگانے میں احتیاط سے کیوں کام لیا، ممکن ہے وہ مکمل کتاب پڑھتے تو ان کی رائے یہ نہ ہوتی، واللہ اعلم بالصواب.

لہٰذا علماء لدھیانہ کا فتویٰ اپنی جگہ قائم و دائم رہا، ان کا فتویٰ نہ دیوبند کی تائید کا محتاج تھا اور نہ ہی کسی اور مفتی کی تصدیق کا، وہ خود مستند علماء و مفتیان تھے.

جو لوگ علماء لدھیانہ کے فتوے کو غلط ثابت کرنے کے لئے دیوبند کے علماء کا نام لیتے ہیں ان میں اگر تھوڑا سا بھی انصاف ہو تو وہ کم از کم یہ ضرور تسلیم کریں کہ علماء دیوبند کے نزدیک مرزا قادیانی اس وقت بھی ایک لادین اور آزاد خیال تھا، جیسا کہ مولانا یعقوب نانوتوی نے اپنی آخری رائے یہی دی تھی، لیکن یہ حضرات تو اس پر سارا زور لگاتے ہیں کہ مرزا قادیانی براہین احمدیہ لکھنے کے بعد بھی ایک جلیل القدر مسلمان ہی تھا اور اس کی یہ گمراہ کن کتاب اسلام کی تائید میں تالیف کی گئی تھی، بلکہ مولانا بٹالوی مرحوم نے تو "براہین احمدیہ" کے بارے میں یہاں تک لکھ دیا کہ :

"ہماری رائے میں یہ کتاب اس زمانہ میں اور موجودہ حالت کی کی نظر سے ایسی کتاب ہے جس کی نظیر آج تک اسلام میں تالیف نہیں ہوئی اور آئندہ کی خبر نہیں لعل اللہ یحدث بعد ذلک امراء، اور اس کا مؤلف بھی اسلام کی مالی و جانی و قلمی و لسانی و قالی نصرت میں ایسا ثابت قدم نکلا ہے جس کی نظیر پہلے مسلمانوں میں کم ہی پائی گئی ہے.".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 6 جلد 7، صفحہ 169).

اعتراض نمبر 4:

علماء لدھیانہ نے دیوبند سے واپسی کے بعد اپنے فتویٰ سے رجوع کر لیا تھا، اور اس کی دلیل یہ ہے کہ اس کے بعد انہوں نے مرزا کے خلاف کوئی فتویٰ نہیں دیا اور نہ کچھ اس کے خلاف شائع کیا.

جواب:

علماء لدھیانہ کے رجوع کے بارے میں نہ تو مولانا بٹالوی نے کچھ لکھا (جبکہ مولانا بٹالوی 1857ء سے ان کے مخالف چلے آرہے تھے)، نہ ہی مرزا قادیانی نے کچھ اس کا ذکر کیا اور نہ ہی علماء لدھیانہ نے کہیں ذکر کیا کہ ہم نے اپنے فتوے سے رجوع کر لیا ہے، ہاں اگر کوئی ایسا واقعہ ثابت کر دیا جائے کہ اس کے بعد کسی نے علماء لدھیانہ سے مرزا قادیانی کے بارے میں فتویٰ پوچھا ہو اور انہوں نے جواب میں یہ کہا ہو کہ "اب ہم اسے کافر نہیں کہتے" یا "ہم نے اپنا پہلا فتویٰ واپس لے لیا ہے" تو اس پر غور کیا جاسکتا ہے، لیکن ابھی تک ایسی کوئی بات ثابت نہیں ہو سکی، بلکہ علماء لدھیانہ کے اپنے ایک بیان سے جو خود مولانا بٹالوی نے اپنے اشاعۃ السنۃ میں شائع کیا یہ ضرور ثابت ہوتا ہے کہ وہ بدستور اپنے فتوے پر قائم و دائم رہے تھے، تفصیل اس کی یوں ہے کہ جب کئی سال بعد مولانا بٹالوی پر بھی مرزا کا کفر واضح ہوگیا تو سنہ 1891/1890 میں (علماء لدھیانہ کے فتوائے تکفیر کے تقریباً چھ سات سال بعد) انہوں نے خود مرزا کے خلاف کفر کے فتوے حاصل کرنے شروع کیے، اسی سلسلے میں جب مولانا بٹالوی نے ان علماء لدھیانہ سے بھی فتویٰ لینا چاہا جنھوں نے 1884ء میں اپنا فتویٰ دے دیا تھا، تو ان علماء نے مولانا بٹالوی مرحوم کو اپنی ایک تحریر لکھ کر بھیج دی جس میں انہوں نے یہ بھی ذکر کیا کہ: "چونکہ ہم نے فتویٰ سنہ 1301 ہجری میں مرزا مذکور کو دائرہ اسلام سے خارج ہو جانے کا جاری کر دیا تھا. یہ شخص اور ہم عقیدہ اس کے اہل اسلام میں داخل نہیں اور اب بھی ہمارا یہی دعوی ہے کہ یہ شخص اور جو لوگ اس کے عقائد باطلہ کو حق جانتے ہیں شرعاً کافر ہیں" (دیکھیں: اشاعۃ السنۃ، نمبر 12

جلد13 صفحہ 381)، اس بیان کو مولانا بٹالوی نے بکمال دیانت اپنے رسالے میں شائع کردیا اور اس پر کوئی تبصرہ نہیں فرمایا، حالانکہ اگر علماء لدھیانہ کی یہ بات درست نہ ہوتی تو مولانا بٹالوی یہاں ضرور اشارہ فرمادیتے کہ ان حضرات نے فلاں وقت اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کرلیا تھا.

نوٹ: لاہور، پاکستان کے ایک ادارے نے جب مولانا بٹالوی مرحوم کا یہ فتوی 1987ء میں شائع کیا جس میں علماء لدھیانہ کا مندرجہ بالا بیان منقول تھا تو انہوں نے علماء لدھیانہ کا یہ بیان حذف کردیا اور تحریف کے مرتکب ہوئے.

یہ بات بھی ذہن میں رہے کہ مرزا قادیانی نے (جس کے خلاف کفر کا فتویٰ دیا گیا تھا) مولانا بٹالوی کے سنہ 899ء میں گورداسپور کی عدالت میں ایک اقرار نامے (جس میں یہ لکھا تھا کہ میں آئندہ مرزا قادیانی کو کافر، کاذب اور دجال نہیں لکھوں گا، اور جس کی تاویل تین سال بعد مولانا بٹالوی نے یہ کی تھی کہ اس سے مراد تھا کہ مباحثے کے دوران اسے کافر نہیں لکھوں گا) کو بنیاد بنا کر یہ لکھا تھا کہ بٹالوی صاحب نے اپنے 1891ء والے فتوے کی خود ہی نفی کردی (دیکھیں: تریاق القلوب، رخ 15 صفحہ 431 – 432) ، لیکن دوسری طرف مرزا قادیانی نے کہیں بھی یہ دعوی نہیں کیا کہ علماء لدھیانہ نے فلاں وقت اپنے فتوے کی نفی کردی تھی.

نیز کیا جب کوئی مفتی کسی کے بارے میں فتویٰ دے تو اس مفتی پر لازم ہے کہ وہ بعد میں ہر دن یہ اعلان کرتا رہے کہ "میں اپنے فتوے پر قائم ہوں" ورنہ یہ سمجھ جائے گا کہ اس نے اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کرلیا ہے؟؟.

اعتراض نمبر 5:

علماء لدھیانہ کا فتویٰ غلط تھا. براہین احمدیہ میں لکھی باتوں کی وجہ سے مرزا کی تکفیر بالکل درست نہ تھی.

جواب:

آپ کے نزدیک یہ فتویٰ غلط ہو، سو ہو، لیکن علماء لدھیانہ کی رائے یہی تھی کہ ان کا فتویٰ بالکل درست ہے، نہ آپ پر ان کا فتویٰ ماننا لازم ہے اور نہ ہی علماء لدھیانہ پر اپنی رائے ترک کرکے بٹالوی صاحب یا دوسرے مفتیان کی رائے پر عمل کرنا واجب تھا، ایک ہی مسئلہ میں دو یا دو سے زیادہ مفتیان کے فتاویٰ کا مختلف ہونا معمول کی بات ہے، یہ ضروری نہیں کہ کسی فتوے پر دنیا کے تمام مفتیان کا اتفاق ہو تو وہ فتویٰ درست ہوگا ورنہ نہیں، لیکن بعد میں یہ بات

ثابت بھی ہو گئی کہ علماء لدھیانہ کی رائے اور فتویٰ درست تھا، جب خود مولانا بٹالوی پر یہ حقیقت واضح ہو چکی کہ مرزا نے اپنی کتاب براہین احمدیہ میں اپنے نام نہاد الہامات کا وہی مطلب لیا ہے جو علماء لدھیانہ نے سمجھا تھا، تو اس وقت مولانا بٹالوی کو یہ لکھنا پڑا کہ :

"اشاعۃ السنۃ نے جس قدر کادیانی کو اس کے سابق دعوائے نصرت اسلام کی نظر سے مسلمان جان کر اور اس کی کتاب براہین کی جھوٹی لاف زنیوں سچے وعدے سمجھ کر اس پر ریویو لکھ کر اونچا کیا تھا، اس سے وہ چند اسکے چھپے کفر کے ظاہر ہو جانے اور اس کی کتاب براہین کے مخفی الحادات کھل کھل جانے پر اسے نیچے گرادیا اور تحت الثری تک پہنچا دیا ہے . اکثر بلاد ہندوستان و پنجاب و بمبئی و مدراس وغیرہ کے گلی کوچہ میں اس کے کفریہ عقائد و مقالات کو شائع و مشتہر کر کے مسلمانوں کو بخوبی آگاہ کر دیا ہے کہ یہ شخص زندیق و ملحد ہے اور اس کی تصانیف جن میں براہین کے فریب آمیز وذو الوجوہ عبارات و بیانات بھی داخل ہیں مجموعہ کفریات ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 9 جلد 15 صفحہ 8).

نیز مولانا بٹالوی نے بعد میں تسلیم کیا کہ :

"براہین کو ایک مدت سے جب سے کہ کادیانی اسلام سے مرتد ہو کر کفر بکنے لگ گیا ہے مجموعہ خرافات و اباطیل اور اس کے مندرجہ الہامات کو احتلامات شیطانیہ و گوزہائے شتر (یعنی اونٹ کے پاد_ ناقل) جانتے ہیں".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 7 جلد 18 صفحہ 202 و 203)

غور فرمائیں ! مولانا بٹالوی پر آخر کار یہ بات واضح ہو گئی کہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ مجموعہ خرافات و اباطیل ہے (اباطیل "باطل" کی جمع ہے جس کا معنی جھوٹ ہوتا ہے_ ناقل) اور اس کتاب میں مرزا نے جو الہامات درج کیے ہیں (جن کا 1884ء میں مولانا بٹالوی ہی نے پرزور دفاع کیا تھا_ ناقل) دراصل شیطانی احتلام ہیں اور ان کی حیثیت اونٹ کے پاد سے زیادہ نہیں.

اسی طرح مولانا بٹالوی نے مرزا کی کتاب "براہین احمدیہ" کو ایک اور جگہ "مجموعہ احتلامات شیطانی" لکھا (دیکھیں : اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 18، صفحہ 131).

یہ سب اس بات کا ثبوت ہے کہ بھلے 1884ء میں لدھیانہ کے علماء کی رائے کے ساتھ دوسرے علماء کا اتفاق نہ رہا ہو، لیکن بعد میں یہ یقینی طور پر ثابت ہو چکا کہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ میں واقعی کفریات موجود تھیں.

لہٰذا علماء لدھیانہ نے چونکہ انہی کفریات کی وجہ سے مرزا کی تکفیر کی تھی لہٰذا ان کے فتوے کے درست ہونے کی تصدیق بھی بعد میں ہو گئی، اور آج کوئی مسلمان یہ دعوی نہیں کر سکتا کہ مرزا کی کتاب براہین احمدیہ میں کوئی کفریہ بات نہیں ہے.

اعتراض نمبر 6:

جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلے کفر کا فتویٰ لدھیانہ کے ان تین علماء نے دیا تھا، وہ مسلکی تعصب کا شکار ہیں، وہ مولانا محمد حسین بٹالوی سے بغض رکھتے ہیں، چونکہ مرزا کے خلاف سب سے پہلا فتویٰ شائع کرنے کا سہرا 1891/1890 میں مولانا بٹالوی کے سر ہے لہٰذا ان لوگوں کو یہ برداشت نہیں ہوتا اس لیے یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ سب سے پہلا فتویٰ علماء لدھیانہ نے 1884ء میں دیا تھا.

جواب:

یہ تو "مدعی سُست اور گواہ چُست" والی بات ہے، خود مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم نے کہیں بھی یہ دعوی نہیں کیا کہ مرزا قادیانی کے خلاف مجھ سے پہلے کسی نے بھی کفر کا فتویٰ نہیں دیا تھا، بلکہ انہوں نے ہی ہمیں یہ بتایا کہ 1884ء میں لدھیانہ کے علماء نے مرزا قادیانی کی تکفیر کر دی تھی، ہم تو بٹالوی صاحب کی بات کی تصدیق کرتے ہیں، بٹالوی صاحب کے ساتھ دشمنی اور بغض وہ لوگ رکھتے ہیں جو ان کے بیان کو تسلیم نہیں کرتے اور یہ نعرے لگاتے ہیں کہ مرزا قادیانی کے خلاف سب سے پہلا فتوائے تکفیر سنہ 1891/1890 میں ہی دیا گیا تھا اس سے پہلے کسی نے اس کی تکفیر نہیں کی تھی کیونکہ یہ حضرات مولانا بٹالوی کی تکذیب کر رہے اور یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ مولانا بٹالوی نے لدھیانہ کے علماء پر (معاذاللہ) یہ جھوٹا الزام لگایا تھا کہ انہوں نے مرزا قادیانی کی تکفیر کی ہے.

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

ضروری نوٹ:

اس مضمون میں جو حوالے دیے گئے ہیں وہ سب اصل مصادر سے خود دیکھ کر لیے گئے ہیں، کسی دوسری کتاب سے محض حسن ظن کی بناء پر نقل نہیں کیے گئے، اس لیے کسی بھی حوالے کا فوٹو یا سکین مطالبہ پر پیش کیا جا سکتا ہے.

(حافظ عبید اللہ – 02 مارچ 2019)

**مندرجہ بالا مضمون کی ایک قسط میں ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور کا ایک فیصلہ اور اسی عدالت میں مولانا محمد حسین بٹالوی اور مرزا غلام قادیانی دونوں کی طرف سے دستخط شدہ اقرار ناموں کو اشاعۃ السنۃ سے نقل کیا گیا تھا، یہ قسط بطور ضمیمہ منسلک کی جارہی ہے**

نقل فیصلہ مسٹر جے ایم دوئی صاحب بہادر آئی سی ایس

ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور بمقدمہ مرزا غلام احمد ساکن قادیان

نمبر مقدمہ 1/3

سرکار قیصر ہند مستغیث بنام مرزا غلام احمد ساکن قادیان تحصیل بٹالہ ضلع گورداسپور ملزم

الزام زیر دفعہ (107) مجموعہ ضابطہ فوجداری، تاریخ مرجوعہ 15 دسمبر 1899ء

حکم

ہم نے دو اقرار ناموں کا مسودہ مشتمل بر چھ دفعات طیار کیا ہے جس کو مرزا غلام احمد قادیانی اور مولوی ابو سعید محمد حسین بٹالوی نے خوشی سے منظور کرلیا ہے۔ ان اقرار ناموں کی نظر سے یہ مناسب ہے کہ کاروائی حال مسدود کی جائے، لہٰذا ہم مرزا غلام احمد قادیانی کو رہا کرتے ہیں اور ہدایت کرتے ہیں کہ مولوی ابو سعید محمد حسین بٹالوی کے برخلاف کوئی کاروائی نہ کی جائے۔

دستخط: ڈی ایم ڈوئی۔ ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ 25 فروری 1899ء

(بحوالہ: اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 100)

نقل اقرار نامہ مرزاغلام احمد قادیانی بمقدمہ فوجداری اجلاسی مسٹر جے ایم ڈوئی صاحب بہادر، ڈپٹی کمشنر وڈسٹرکٹ مجسٹریٹ ضلع گورداسپور

مرجوعہ 5 جنوری 1899 ... فیصلہ 25 فروری 1899 ... نمبر بستہ قادیان

نمبر مقدمہ 1/3

سرکار دولتمدار بنام مرزاغلام احمد ساکن قادیان تحصیل بٹالہ ضلع گورداسپور، ملزم زیر الزام زیر دفعہ (107) مجموعہ ضابطہ فوجداری.

اقرار نامہ

میں مرزاغلام قادیانی (مولانا بٹالوی نے اپنے رسالے میں لفظ "احمد" نہیں لکھا، بلکہ صرف "مرزاغلام قادیانی" لکھا ہے، اب یہ نہیں معلوم کہ اصل اقرار نامے میں بھی ایسا ہی تھا یا مولانا بٹالوی نے نقل کرتے ہوئے لفظ "احمد" نکال دیا_ناقل) بحضور خداوند تعالیٰ باقرار صالح اقرار کرتا ہوں کہ آئندہ:

(1) میں ایسی پیش گوئی کرنے سے پرہیز کروں گا جس کے یہ معنی ہوں یا ایسے معنی خیال کیئے جاسکیں کہ کسی شخص کو (یعنی مسلمان ہو خواہ ہندو ہو خواہ عیسائی وغیرہ) ذلت پہنچے گی یا وہ مورد عتاب الٰہی ہو گی.

(2) میں خدا کے پاس ایسی اپیل (فریاد یا درخواست) کرنے سے بھی اجتناب کروں گا کہ وہ کسی شخص کو (یعنی خواہ مسلمان ہو خواہ ہندو ہو یا عیسائی وغیرہ) ذلیل کرنے سے یا ایسے نشان ظاہر کرنے سے کہ وہ مورد عتاب الٰہی ہے یہ ظاہر کر دے کہ مذہبی مباحثہ میں کون سچا ہے اور کون جھوٹا ہے.

(3) میں کسی چیز کو الہام جتا کر شائع کرنے سے مجتنب رہوں گا جس کا یہ منشا ہو یا جو ایسا منشار کھنے کی معقول وجہ رکھتا ہو کہ فلاں شخص (یعنی خواہ مسلمان ہو خواہ ہندو ہو یا عیسائی) ذلت اٹھائے گا یا مورد عتاب الٰہی ہو گا.

(4) میں اس امر سے بھی باز رہوں گا کہ مولوی محمد حسین یا ان کے کسی دوست یا پیرو کے ساتھ مباحثہ کرنے میں کوئی دشنام آمیز فقرہ یا دل آزار لفظ استعمال کروں یا کوئی ایسی تحریر یا تصویر شائع کروں جس سے ان کو درد پہنچے میں، میں اقرار کرتا ہوں کہ ان کی ذات کی نسبت یا ان کے کسی دوست اور پیرو کی نسبت کوئی لفظ مثل دجال کافر کاذب بطالوی نہیں لکھوں گا (بٹالوی ہجے بٹالوی ہونے چاہئیں جب یہ لفظ بطالوی کر کے لکھا جاتا ہے تو اس کا اطلاق باطل پر ہوتا ہے)

میں ان کی پرائیویٹ زندگی یا ان کے خاندانی تعلقات کی نسبت کچھ شائع نہیں کروں گا جس سے ان کو تکلیف پہنچنے کا عقلاً احتمال ہو.

(5) میں اس بات سے بھی پرہیز کروں گا کہ مولوی ابوسعید محمد حسین یا ان کے کسی دوست یا پیرو کو اس امر کے مقابلے کے لیے بلاؤں کہ وے خدا کے پاس مباہلہ کی درخواست کریں تا کہ وہ ظاہر کرے کہ فلاں مباحثہ میں کون سچا یا کون جھوٹا ہے، نہ میں ان کو یا ان کے کسی دوست یا پیرو کو کسی شخص کی نسبت کوئی پیش گوئی کرنے کو بلاؤں گا.

(6) جہاں تک میرے احاطہ طاقت میں ہے میں تمام اشخاص کو جن پر میرا کچھ اثر یا اختیار ہے ترغیب دوں گا کہ وہ بجائے خود اسی طریق پر عمل کریں جس طریق پر کاربند ہونے کا میں نے دفعہ 1 و 2 و 3 و 4 و 5 و 6 میں اقرار کیا ہے .

العبد مرزا غلام احمد بقلم خود

گواہ شد خواجہ کمال الدین بی اے ایل ایل بی

دستخط جے ایم ڈوئی ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ

24 فروری 1899

(شائع شدہ : اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحات 101 تا 102)

یہ اقرار نامہ نقل کرنے کے بعد مولانا محمد حسین بٹالوی نے لکھا کہ :

"اسی مضمون کے اقرار نامے پر مجھ (یعنی مولانا محمد حسین بٹالوی_ناقل) سے بھی دستخط کرائے گئے ہیں، فرق صرف یہ ہے کہ اس میں بجائے اس اقرار لینے کے کہ بٹالوی کو بطالوی "ط" سے نہ لکھا جائے گا، یہ اقرار لیا گیا ہے کہ قادیانی چھوٹے کاف سے نہ لکھا جائے گا".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 103)

مولانا بٹالوی لکھ رہے ہیں کہ جس طرح کے اقرار نامے پر مرزا قادیانی نے دستخط کیے ہیں، بالکل ویسے ہی اقرار نام پر مجھ سے بھی دستخط لیے گئے ہیں، اس کا مطلب یہ ہے کہ مرزا والے اقرار نامے میں جہاں مرزا کا نام تھا وہاں مولانا بٹالوی کا نام آگیا، نیز جیسا کہ مولانا بٹالوی نے خود لکھا ہے کہ مجھ سے بجائے یہ اقرار لینے کے کہ بٹالوی کو بطالوی نہ لکھا جائے گا یہ اقرار لیا گیا ہے کہ قادیانی کو چھوٹے کاف سے نہ لکھا جائے گا... تو اب آیئے دیکھتے ہیں مولانا بٹالوی نے جس اقرار نامے پر دستخط کیے اس کی شق نمبر 4 اس طرح بنتی ہے:

"میں اس امر سے بھی باز رہوں گا کہ مرزا غلام احمد یا ان کے کسی دوست یا پیرو کے ساتھ مباحثہ کرنے میں کوئی دشنام آمیز فقرہ یا دل آزار لفظ استعمال کروں یا کوئی ایسی تحریر یا تصویر شائع کروں جس سے ان کو درد پہنچے میں، میں اقرار کرتا ہوں کہ ان کی ذات (یعنی مرزا قادیانی کی ذات) کی نسبت یا ان کے کسی دوست اور پیرو کی نسبت کوئی لفظ مثل دجال کافر کاذب کادیانی نہیں لکھوں گا میں ان کی پرائیویٹ زندگی یا ان کے خاندانی تعلقات کی نسبت کچھ شائع نہیں کروں گا جس سے ان کو تکلیف پہنچنے کا عقلاً احتمال ہو".

آگے مولانا بٹالوی نے لکھا ہے کہ:

"میں اس اقرار نامہ کے مطابق عمل کروں گا اور اس پر دوستوں کو بھی مشورہ دیتا ہوں کہ وہ بھی اس پر کاربند رہیں" .

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 103)

خود مولانا بٹالوی نے یہ بھی لکھا ہے کہ:

"دفعہ 4 خاکسار اور مرزا دونوں کے متعلق ہے"

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 106)

اور مولانا بٹالوی نے یہ بھی تصریح کی ہے:

"وازنجا کہ یہ فیصلہ میرے منشاء اور اس تجویز موقوفی جنگ کی بابت میں دو دفعہ رسالہ اشاعۃ السنۃ نمبر 5 جلد 18 وغیرہ میں اعلان مشتہر کر چکا ہوں، عین مطابق ہوا ہے لہٰذا آئندہ قادیانی سے کسی قسم کا مباحثہ کرنا نہیں چاہتا اور نہ اس کی ضرورت دیکھتا ہوں اور جو اس سے پہلے پانچ چھ سال تک ہوتا رہا ہے اس کو کافی ووافی سمجھتا ہوں وہ بھی اپنی تحریر سے مجھے مخاطب نہ کرے"

المشتہر: ابو سعید محمد حسین ایڈیٹر رسالہ اشاعۃ السنۃ، من مقام بٹالہ، ضلع گورداسپور

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 103)

پھر آگے مولانا بٹالوی نے یہ بھی لکھا ہے کہ :

"فیصلہ واقرار نامہ منقولہ بالا کے مضمون پر مجھ سے بھی دستخط کرائے گئے ہیں اور میں نے اس فیصلے کو اپنی منشاء کے عین مطابق سمجھ کر بڑی خوشی سے اور فوراً اُس پر دستخط کر دیے".

(اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 104)

نوٹ ضروری: یہ بات ذہن میں رہے کہ یہ جس اقرار نامہ کا اوپر ذکر ہو رہا ہے اس پر دستخط ہوئے تھے فروری 1899ء میں، اور اوپر جس اشاعۃ السنۃ کے حوالے سے اس اقرار کی نقل پیش کی گئی ہے اور اس پر مولانا بٹالوی نے اپنی طرف سے چند وضاحتیں پیش کی ہیں یہ اشاعۃ السنۃ سنہ 1902ء کا ہے، یعنی مولانا بٹالوی یہ وضاحتیں اس اقرار نامے پر دستخط کے تین سال بعد دے رہے ہیں اور تعجب کی بات یہ ہے کہ وہ یہاں مرزا قادیانی کے ایک اشتہار کا جواب دینے کی کوشش کر رہے ہیں جس کے بارے میں وہ خود لکھتے ہیں کہ یہ اشتہار مرزا نے 07 دسمبر 1899 کو شائع کیا تھا (دیکھیں اشاعۃ السنۃ، نمبر 4 جلد 19 صفحہ 103 اور اسی شمارے کا صفحہ 107).. یعنی مولانا مرزا کے اس اشتہار کا نوٹس بھی دو تین سال بعد لے رہے ہیں....

یہاں صرف یہ بتانا مقصود ہے کہ 1899ء میں دستخط شدہ اس اقرار نامے میں مولانا بٹالوی نے یہ اقرار کیا کہ "میں آئندہ مرزا قادیانی کو کافر، کاذب نہیں لکھوں گا".... تین سال بعد بٹالوی صاحب نے اس کا یہ مطلب بیان کیا کہ "میں نے صرف مباحثے میں مرزا کو کافر و کاذب نہ لکھنے کے اقرار پر دستخط کیے تھے" .. تو اگر یہ وضاحت درست بھی ہو تو اقرار تو ثابت ہو جاتا ہے.. اب بعد میں مولانا بٹالوی اپنے اس اقرار پر قائم رہے یا نہیں یہ اقرار کرنے والا ہی بتا سکتا ہے.

یہ قسط صرف ان حضرات کے لیے لکھی گئی ہے جو تاریخی حقائق کو تبدیل کرنا چاہتے ہیں اور جن کے نزدیک ان کے مسلک سے باہر کے لوگوں کے کسی کارنامے کو مسخ کرنا ضروری ہے، اور وہ دوسرے علماء کے بارے میں ایسی موشگافیاں کرتے ہیں کہ فلاں نے مرزا قادیانی کے کفر کا فتویٰ دیا تھا لیکن بعد میں رجوع کر لیا تھا، اور دلیل یہ ہے کہ انہوں نے اس کے بعد مرزا کے خلاف کچھ نہیں لکھا... ان کی آنکھیں کھولنے کے لیے یہ قسط پیش کی گئی ہے، قارئین اس اقرار نامے کو پڑھ کر خود ہی نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں، ہم اپنی طرف سے مولانا بٹالوی صاحب پر کوئی الزام نہیں قائم کر رہے، بلکہ یہ واقعہ صرف بطور الزامی جواب پیش کیا )